## اجازت مجہول کی صورت:

اجازت مجہول کی صورت یہ ہے کہ شیخ مجہول آدمی کو روایت کی اجازت دے یا مجہول احادیث یا مجہول کتاب کی کسی (معین شیخ) کو اجازت دے تو یہ اجازت مجہول ہے مثلاً اجزت لجماعۃ من الناس مسموعاتی اس مثال میں راوی (یعنی مجاز لہ) مجہول ہے۔ اجزت لک بعض مسموعاتی اس مثال میں احادیث (مجاز بہ) مجہول ہیں۔ (شرح القاری:۶۸۹)

علامہ عراقی نے ذکر کیا ہے کہ اگر شیخ کوئی ایسا نام ذکر کرے جس نام کے اشخاص بہت ہوں اور ان میں تمیز نہ ہو سکتی ہو یا وہ کسی ایسی کتاب کا نام کے کہ اس نام سے بہت کتب ہوں تو یہ بھی مجہول ہے مثلاً اجزت لمحمد بن خالد اور اس نام راوی کافی ہوں یا مثلاً اجزت لک اَن تروی عنی کتاب السنن اس میں کتاب سنن مجہول ہے۔ (فتح المغیث :۲۰۴)

## اجازت مجہول کا حکم:

اس کے ذریعہ روایت کرنا جائز نہیں کیونکہ اجازت غیر معتبر ہے۔

## اجازت معدوم کی صورت:

اجازت معدوم کی صورت یہ ہے کہ شیخ کسی ایسے شخص کے بارے میں اجازت دے جس کا ابھی تک وجود بھی نہ ہو بلکہ وہ معدوم ہو مثلاً اجزت لم سیولد لفلان۔

## اجازت معدوم کا حکم:

علامہ بن صلاح نے لکھا ہے کہ صحیح قول یہی ہے کہ یہ اجازت معدوم جائز نہیں بلکہ غیر معتبر ہے کیونکہ اجازت بالکل اخبار کی طرح ہے لہذا جس طرح معدوم کے لئے اخبار جائز نہیں اسی طرح اجازت بھی جائز نہیں ہے۔

البتہ اگر شیخ نے ایک شخص موجود اور ایک شخص معدوم دونوں کو اجازت دی اور معدوم کو موجود پر معطوف کر کے کہا مثلاً یوں اجزت لک ولمن سیولد لک تو اس صورت کو علامہ بن مندہ نے جائز کہا ہے مگر حافظ ابن حجرؒ فرماتے ہیں کہ اس میں بھی صحیح یہی ہے کہ یہ درست نہیں۔

## اجازت معلق کی صورت:

اجازت معلق کی صورت یہ ہے کہ شیخ نے کسی شخص موجود کے لئے یا کسی شخص معدوم کے لئے اجازت دی مگر اس نے اجازت کسی دوسرے کی مشیت وچاہت پر معلق کر دی مثلا اجزت لک ان شاء فلان۔ اجزت لمن سیولد ان شاء زید۔

## اجازت معلق کا حکم:

اجازت معلق بھی غیر معتبر ہے، البتہ اُجزت لک اگر ان شئت کہا تو پھر جائز ہے کیونکہ اس صورت میں انحصار عدم ممکن ہے۔

☆☆☆☆......☆☆☆☆

وَقَدْ جَوَّزَ الرِّوَايَةَ فِيْ جَمِيْعِ ذٰلِكَ سِوٰى الْمَجْهُوْلِ مَالَمْ يُتَبَيِّنِ الْمُرَادُ مِنْهُ الْخَطِيْبُ وَحَكَاهُ عَنْ جَمَاعَةٍ مِنْ مَشَائِخِهِ وَاسْتَعْمَلَ الْمُعَلَّقَةَ مِنْهُمْ أَيْضًا اَبُوْبَكْرِ بْنُ أَبِيْ خَيْثَمَةَ وَرَوٰى بِالإِجَازَةِ الْعَامَّةِ جَمْعٌ كَثِيْرٌ جَمَعَهُمْ بَعْضُ الْحُفَّاظِ فِيْ كِتَابٍ وَرَتَّبَهُمْ عَلٰى حُرُوْفِ الْمُعْجَمِ لِكَثْرَتِهِمْ وَكُلُّ ذٰلِكَ كَمَا قَالَ ابْنُ الصَّلاحِ تَوَسُّعٌ غَيْرُ مَرْضِيٍّ لأَنَّ الإِجَازَةَ الْخَاصَّةَ الْمُعَيَّنَةَ مُخْتَلِفٌ فِيْ صِحَّتِهَا اِخْتِلاَفًا قَوِيًّا عِنْدَ الْقُدَمَاءِ وَإِنَّ الْعَمَلَ اِسْتَقَرَّ عَلٰى اِعْتِبَارِهَا عِنْدَ الْمُتَأَخِّرِيْنَ فَهِيَ دُوْنَ السَّمَاعِ بِالإِتِّفَاقِ فَكَيْفَ إِذَا حَصَلَ فِيْهَا الإِسْتِرْسَالُ الْمَذْكُوْرُ فَإِنَّهَا تَزْدَادُ ضُعْفًا لٰكِنَّهَا فِي الْجُمْلَةِ خَيْرٌ مِنْ إِيْرَادِ الْحَدِيْثِ مُعْضَلاً وَاللّٰهُ أَعْلَمُ وَإِلٰى هِنَا انْتَهٰى الْكَلاَمُ فِيْ أَقْسَامِ صِيَغِ الأَدَاءِ۔

ترجمہ:......مجہول کے علاوہ تمام صورتوں میں خطیب نے روایت کو جائز قرار دیا ہے اوراس نے مشائخ کی جماعت سے نقل کیا ہے اور قدماء (میں سے ابوبکر بن داؤد اور عبداللہ بن مندہ) نے معدوم کی اجازت کو استعمال کیا ہے اور ابوبکر بن خیثمہ نے اجازت معلق کو استعمال کیا ہے اور عام اجازت کیساتھ تو بہت سارے محدثین نے روایت کیا ہے بعض حفاظ نے ان (کے تذکرہ) کو ایک کتاب میں جمع کیا ہے اور ان کی کثرت کی وجہ سے انہیں حروف تہجی کی ترتیب پر مرتب کیا ہے یہ سب کچھ ابن

صلاح کے بقول غیر پسندیدہ توسیعات ہیں کیونکہ اجازت خاصہ معینہ کی صحت میں قدماء کا شدید اختلاف ہے اگر چہ متاخرین کے مذہب کے مطابق اس کی صحت پر تعامل جاری ہے پس یہ بالاتفاق سماع سے کم ہے پس جب اس میں مذکورہ توسیعات حاصل ہوں گی تو کیا حال ہوگا؟ یقیناً ضعف ہی کا اضافہ ہوگا بہر حال معضل طریقہ سے حدیث بیان کرنے سے یہ فی الجملہ بہتر ہے واللہ اعلم اور یہاں ادائیگی کے الفاظ کی اقسام کا بیان مکمل ہوگیا۔

## اقسام مذکورہ کا مجموعی حکم:

حافظ نے فرمایا کہ خطیب بغدادی نے اجازت مجہول (غیر معلوم المراد) کے علاوہ باقی تمام قسموں سے روایت کو جائز قرار دیا ہے اسی جواز کو انہوں نے اپنے چند مشائخ سے بھی نقل کیا ہے

## اجازت معدوم کو کن محدثین نے استعمال کیا؟

متقدمین میں سے ابو بکر بن داؤد سجستانی اور عبداللہ بن مندہ نے اجازت معدوم کو استعمال کیا ہے تاہم جمہور علماء نے اسے رد کیا ہے۔

## اجازت عامہ کو کن محدثین نے استعمال کیا؟

محدثین کی کثیر جماعت نے اجازت عامہ کے ساتھ روایت بیان کی ہے چنانچہ بعض حفاظ نے کثرت کی وجہ سے ان کو ایک مستقل کتاب میں حروف تہجی کی ترتیب پر جمع کیا ہے۔

## علامہ ابن صلاح کی رائے گرامی:

البتہ علامہ بن الصلاح کا مذہب یہ ہے کہ اجازت میں اس قدر زیادہ گنجائش اور توسیع کا قول غیر پسندیدہ ہے، لہذا اتنی گنجائش درست نہیں کیونکہ بلاقرأت خاص معین اجازت سے صحت روایت میں حضرات متقدمین کے ہاں بہت سخت اختلاف تھا اس اختلاف کی وجہ سے اس کا مرتبہ سماع کے مقابلہ میں بہت کم ہوگیا جب محض اختلاف کی وجہ سے مرتبہ گھٹ گیا تو پھر اس قدر گنجائش اور توسیع کی وجہ سے اجازت کا کتنا زیادہ مرتبہ کم ہوگا؟

البتہ کسی ایک روایت کو بطریق معضل یا بطریق معلق بیان کرنے سے بہتر یہی ہے کہ اسے

اس اجازت کے ساتھ بیان کر دیا جائے۔

☆☆☆☆......☆☆☆☆

(ثُمَّ الرُّوَاۃُ إِن اتَّفَقَتْ أَسْمَاءُ هُمْ وَأَسْمَاءُ آبَائِهِمْ فَصَاعِدًا وَاخْتَلَفَتْ أَشْخَاصُهُمْ) سَوَاءٌ اِتَّفَقَ فِیْ اِثْنَانِ مِنْهُمْ أَوْ أَكْثَرَ وَكَذٰلِكَ إِذَا اتَّفَقَ اِثْنَانِ فَصَاعِدًا فِی الْكُنْيَةِ وَالنِّسْبَةِ (فَهُوَ) النَّوْعُ الَّذِیْ يُقَالُ لَهٗ (الْمُتَّفِقُ وَالْمُفْتَرِقُ) وَفَائِدَةُ مَعْرِفَتِهٖ خَشْيَةُ أَنْ يُظَنَّ الشَّخْصَانِ شَخْصًا وَاحِدًا وَقَدْ صَنَّفَ فِيْهِ الْخَطِيْبُ كِتَابًا حَافِلًا وَقَدْ لَخَّصْتُهٗ وَزِدْتُ عَلَيْهِ شَيْئًا كَثِيْرًا وَهٰذَا عَكْسُ مَاتَقَدَّمَ مِنَ النَّوْعِ الْمُسَمّٰى بِالْمُهْمَلِ لِأَنَّهٗ يُخْشٰى مِنْهُ أَنْ يُظَنَّ الْوَاحِدُ اِثْنَيْنِ وَهٰذَا يُخْشٰى أَنْ يُظَنَّ الإِثْنَانِ وَاحِدًا۔

ترجمہ:......پھر اگر رواۃ کے نام یا ان کے والد کے نام یا اس سے آگے کے نام ایک جیسے ہوں لیکن شخصیتیں مختلف ہوں خواہ یہ یکسانیت دو راویوں کے درمیان ہو یا اس سے زائد کے درمیان اور اسی طرح دو یا دو سے زائد راوی کنیت اور نسبت میں یکساں ہوں تو اس قسم کو متفق ومتفرق کہتے ہیں دو شخصیتوں کو ایک سمجھنے سے محفوظ رہنا اس یکسانیت کو پہنچاننے کا فائدہ ہے اس قسم میں خطیب نے ایک حاوی کتاب لکھی میں نے اس کتاب کی تلخیص کی ہے اور اس پر کئی امور کا اضافہ کیا ہے یہ قسم ماقبل میں گزری ہوئی قسم مہمل کا عکس ہے کیونکہ وہاں یہ خوف تھا کہ ایک کو دو نہ سمجھ لیا جائے اور یہاں یہ خوف ہے کہ دو کو ایک نہ سمجھ لیا جائے۔

## رواۃ کا بیان:

یہاں سے حافظؒ راویوں سے متعلق احکام اور ان کی اقسام بیان فرمارہے ہیں کہ بعض اوقات رواۃ میں ہمنام ہونے کی وجہ سے اشتباہ پیدا ہو جاتا ہے اس اعتبار سے رواۃ کی کل تین قسمیں ہیں:

(۱)......متفق ومتفرق

(۲)......مؤتلف ومختلف

(۳)......متشابہ

اس عبارت میں پہلی قسم کا ذکر ہے۔

## متفق ومتفرق کی اصطلاحی تعریف؛

متفق ومتفرق ان رواۃ کو کہا جاتا ہے جن کے اپنے نام اوران کے والد کے نام لکھنے اور بولنے میں یکساں ہوں لیکن ان کی ذوات اور شخصیتیں الگ الگ ہوں ایسے رواۃ کو نام کی یکسانیت کی وجہ سے متفق اورذوات میں اختلاف کی وجہ سے متفرق کہا جاتا ہے۔

## متفق ومتفرق کی صورتیں:

قسم ''متفق ومتفرق'' کی کل پانچ صورتیں ہیں:

۱)...... صرف رواۃ اوران کے والد کا نام یکساں ہو جیسے خلیل بن احمد نام کے چھ رواۃ ہیں...... ان میں سے ایک نحوی، عروض وقوافی کے موجد ہیں...... دوسرے مزنی ہیں...... تیسرے بصری ہیں جو کہ عکرمہ کے شاگرد ہیں...... چوتھے سمرقند کے قاضی حنفی ہیں...... پانچویں مہلب کے قاضی ہیں...... چھٹے شافعی المسلک ہیں۔

۲)...... رواۃ، والد، اوردادا تک نام یکساں ہوں مثلا محمد بن یعقوب بن یوسف یہ دوراویوں کے نام ہیں اور یہ دونوں مصری ہیں، دونوں حاکم نیشاپوری کے شیخ ہیں، پہلا ابو العباس اصم ہے جبکہ دوسرا ابوعبداللہ بن الاخرم ہے۔

۳)...... رواۃ کی کنیت اورنسبت یکساں ہو، مثلا ابوعمران جونی یہ دوراوی ہیں دونوں کی یہی کنیت اور یہی نسبت ہے ان میں سے پہلا عبدالملک بن حبیب تابعی ہے جبکہ دوسرا موسیٰ بن سہیل بصری ہے۔

۴)...... رواۃ کے نام، ولدیت اورنسبت یکساں ہومثلا محمد بن عبداللہ انصاری یہ دوراویوں کے نام ہیں ان میں سے ایک مشہور قاضی ہیں اورامام بخاری کے شیخ ہیں جبکہ دوسرا ابوسلمہ ہے جو کہ محدثین کے ہاں ضعیف ہے۔

۴)...... کنیت اور ولدیت میں یکساں ہوں، مثلا ابوبکر بن عیاش یہ تین رواۃ کا نام ہے۔

۵)...... راوی کے نام اور والد کی کنیت میں یکسانیت ہومثلا صالح بن ابی صالح یہ چار راویوں کا نام ہے ان میں سے ایک مولی توامہ ہے دوسرے کا والد سمان ہے، تیسرے کا والد سروسی ہے جبکہ چوتھا عمرو بن حریث ہے۔

## متفق ومتفرق کی معرفت کا فائدہ:

اس قسم کی معرفت کا فائدہ یہ ہے کہ دو ہمنام، ہم کنیت وہم نسبت راوی جو حقیقت میں علیحدہ علیحدہ ہیں کہیں ایک ہی تصور نہ کرلئے جائیں، یعنی ان دو کو علیحدہ علیحدہ ہی جانا پہچانا جاتا ہے ان دو کو ایک تصور نہیں کیا جاتا۔

## متفق ومتفرق سے متعلق تصانیف:

اس قسم میں خطیب بغدادی نے ایک کتاب لکھی ہے اس کا نام ''الموضح لأوھام الجمع والتفریق'' ہے یہ اپنے فن کی جامع ترین کتاب ہے۔ لیکن حافظ فرماتے ہیں کہ اس کے باوجود اس سے کچھ اشیاء متروک ہوگئی تھیں اور کچھ ایسی اشیاء زائد ہوگئیں جن کی ضرورت نہیں تھی اسی وجہ سے میں نے اس کتاب کی تلخیص کی ہے اور ساتھ ساتھ کمیوں اور کوتاہیوں کو پورا کرتے ہوئے اس پر کافی فوائد کا اضافہ بھی کیا ہے۔

## متفق ومتفرق اور مہم کا تقابل:

یہ قسم متفق ومتفرق قسم مہمل کے بالکل برعکس ہے، کیونکہ مہمل میں ایک راوی کو کئی سمجھ جاتا ہے اور متفق ومتفرق میں کئی راویوں کو ایک سمجھ لیا جاتا ہے۔

☆☆☆☆......☆☆☆☆

( وَإِنِ اتَّفَقَتِ الْأَسْمَاءُ خَطًّا وَاخْتَلَفَتْ نُقَطًا ) سَوَاءٌ كَانَ مَرْجِعُ الإِخْتِلَافِ النُّقَطُ أَوِ الشَّكْلُ ( فَهُوَ الْمُؤْتَلِفُ وَالْمُخْتَلِفُ ) وَمَعْرِفَتُهُ مِنْ مُهِمَّاتِ هٰذَا الْفَنِّ حَتّٰى قَالَ عَلِيُّ بْنُ الْمَدِيْنِيْ : أَشَدُّ التَّصْحِيْفِ مَايَقَعُ فِي الْأَسْمَاءِ وَوَجَّهَهُ بِأَنَّهُ شَيْئٌ لَايَدْخُلُهُ الْقِيَاسُ وَلَاقَبْلَهُ شَيْئٌ يَدُلُّ عَلَيْهِ وَلَابَعْدَهُ وَقَدْ صَنَّفَ فِيْهِ أَبُوْ أَحْمَدَ الْعَسْكَرِيُّ لٰكِنَّهُ أَضَافَهُ إِلٰى كِتَابِ التَّصْحِيْفِ لَهُ ثُمَّ أَفْرَدَهُ بِالتَّالِيْفِ عَبْدُالْغَنِيِّ بْنُ سَعِيْدٍ فَجَمَعَ فِيْهِ كِتَابَيْنِ كِتَابًا فِيْ مُشْتَبِهِ الْأَسْمَاءِ وَكِتَابًا فِيْ مُشْتَبِهِ النِّسْبَةِ وَجَمَعَ شَيْخُهُ الدَّارَقُطْنِيْ فِيْ ذٰلِكَ كِتَابًا حَافِلًا ثُمَّ جَمَعَ الْخَطِيْبُ ذَيْلًا ثُمَّ جَمَعَ الْجَمِيْعَ أَبُوْنَصْرِ بْنُ مَاكُوْلَا فِيْ كِتَابِهِ الإِكْمَالِ وَاسْتَدْرَكَ عَلَيْهِمْ فِيْ

كِتَابِ آخَرَ فَجَمَعَ فِيهِ أَوْهَامَهُمْ وَبَيَّنَهَا وَكِتَابُهُ مِنْ أَجْمَعِ مَاجُمِعَ فِي ذٰلِكَ وَهُوَ عُمْدَةُ كُلِّ مُحَدِّثٍ بَعْدَهُ وَقَدِ اسْتَدْرَكَ عَلَيْهِ أَبُوبَكْرِ بْنُ نُقْطَةَ مَافَاتَهُ أَوْ تَجَدَّدَ بَعْدَهُ فِي مُجَلَّدٍ ضَخْمٍ ثُمَّ ذَيَّلَ عَلَيْهِ مَنْصُورُ بْنُ سَلِيمٍ (بفتح السين) فِي مُجَلَّدٍ لَطِيفٍ وَكَذٰلِكَ أَبُوحَامِدِ بْنُ الصَّابُونِي وَجَمَعَ الذَّهَبِيُّ فِي ذٰلِكَ مُخْتَصَرًا جِدًّا اِعْتَمَدَ فِيهِ عَلَى الضَّبْطِ بِالْقَلَمِ فَكَثُرَ فِيهِ الْغَلَطُ وَالتَّصْحِيفُ الْمُبَائِنُ لِمَوْضُوعِ الْكِتَابِ وَقَدْ يَسَّرَنَا اللّٰهُ تَعَالٰى لِتَوْضِيحِهِ فِي كِتَابٍ سَمَّيْتُهُ بِـ "تَبْصِيرِ الْمُنْتَبِهِ بِتَحْرِيرِ الْمُشْتَبِهِ" وَهُوَ مُجَلَّدٌ وَاحِدٌ فَضَبَطَهُ بِالْحُرُوفِ عَلَى الطَّرِيقَةِ الْمَرْضِيَّةِ وَزِدْتُ عَلَيْهِ شَيْئًا كَثِيرًا مِمَّا أَهْمَلَهُ أَوْلَمْ يَقِفْ عَلَيْهِ وَلِلّٰهِ الْحَمْدُ عَلَى ذٰلِكَ۔

ترجمہ:......اگر نام کتابت میں تو یکساں ہوں مگر تلفظ میں مختلف ہوں خواہ اس اختلاف کا دارومدار نقطے ہوں یا ظاہری صورت ہوتو یہ قسم مؤتلف ومختلف ہے اور اس کی معرفت اس فن کے اہم امور میں سے ہے بلکہ علی بن مدینی نے تو یہاں تک کہہ دیا کہ سب سے مشکل غلطی وہ ہے جو ناموں میں واقع ہوئی ہے اور بعض محدثین نے اس کی یہ توجیہ کی ہے کہ کیونکہ اس میں قیاس کا عمل دخل نہیں ہے اور نہ اس سے پہلے اور اس کے بعد کوئی قرینہ ہوتا ہے جو اس پر دلالت کرے۔

## مؤتلف ومختلف کی اصطلاحی تعریف:

اگر متعدد رواۃ یا ان کے والد کے نام یا کنیت یا نسبت خط میں یعنی لکھنے میں یکساں ہوں مگر بولنے میں تلفظ کرنے میں مختلف ہوں تو ان کو مؤتلف ومختلف کہا جاتا ہے یہ اختلاف کبھی تو نقطوں کی وجہ سے ہوتا ہے جیسے یحی اور نجی۔ کبھی یہ اختلاف شکل کی وجہ سے ہوتا ہے جیسے حفص اور جعفر اور کبھی یہ اختلاف حرکات کی وجہ سے ہوتا ہے جیسے عقیل (بفتح عین وکسر قاف) اور عقیل (بضم عین وبفتح قاف)۔

یہ قسم اس فن کے نہایت اہم امور میں سے ہے چنانچہ علی بن مدینی نے تو یہاں تک کہہ دیا کہ جو تصحیف اور غلطی اسماء میں ہوتی ہے اس کو سمجھنا نہایت مشکل کام ہے کیونکہ اس میں عربیت کے قانون کا دخل نہیں اور نہ ہی اس کو سیاق وسباق سے سمجھا جا سکتا ہے۔

اس کے برخلاف جو تصحیف متن حدیث میں ہوتی ہے تو ذوق معنوی اس کو سمجھ لیتا ہے اور

بعض اوقات سیاق وسباق سے اس کی طرف اشارہ ہوجاتا ہے۔

## مؤتلف ومختلف میں لکھی گئی کتب:

اس قسم میں ابواحمد عسکری نے ایک کتاب لکھی ہے لیکن انہوں نے اس کو اپنی اس کتاب ''تصحیف'' کا حصہ بنادیا جو عام تصحیف پر لکھی گئی تھی صرف اسماء کی تصحیف میں نہیں، اسی وجہ سے اسماء کی تصحیف میں مستقل کتاب لکھنے کی ضرورت تھی چنانچہ عبدالغنی بن سعید نے اس قسم (تصحیف اسماء) میں ایک مستقل کتاب لکھی اوراس میں اس نے دوقسموں کی تصحیف کو جمع کیا یعنی مشتبہ اسماء کو بھی ذکر کردیا اور مشتبہ النسبہ کو بھی ذکر کردیا۔

اس کے بعد عبدالغنی کے استاد علامہ دارقطنی نے بھی اس قسم میں ایک جامع اور حاوی کتاب لکھی پھر خطیب بغدادی نے اس کتاب کا مستقل تکملہ لکھا۔

پھر ان تمام کتب کو ابونصر ماکولا نے اپنی مشہور کتاب ''الاکمال'' میں جمع کردیا پھر اس کے بعد ایک اور کتاب میں ماکولا نے پہلے والے مصنفین کی فروگزاشتوں کو جمع کیا اوران کے اوہام اور علتوں کو بھی خوب وضاحت سے بیان کیا، ابونصر کی یہ کتاب اس قسم کی کتب میں سب سے جامع اور حاوی ہے اسی وجہ سے آنے والے ہر محدث نے اس پر اعتماد کیا۔

اس کے بعد ابوبکر بن نقطہ آئے تو انہوں نے ابونصر ماکولا سے فروگزاشت شدہ امور کو اور اسی طرح نئے پیدا شدہ امور کو ایک مستقل ضخیم کتاب میں جمع کردیا اس کے بعد منصور بن سلیم اور ابوحامد بن صابونی نے اس کا تکملہ لکھا۔

اس کے بعد امام ذھبی نے اس قسم میں ایک مختصر کتاب لکھی لیکن انہوں نے اس کتاب میں اسماء کے تلفظ کے لئے حرکات وسکنات ونقاط کو صرف علامات ونشانات سے ضبط کیا تھا حروف سے نہیں تو اس وجہ سے اس میں بکثرت تصحیف اور غلطیاں ہونے لگیں جو اس قسم کے بالکل خلاف اور منافی تھا۔

حافظ فرماتے ہیں کہ مگر میں نے بتوفیق خدا ایک کتاب '' تبصیر المنبہ بتحریر المشتبہ'' کے نام سے لکھی، میں نے اس کتاب میں اسماء کو وضاحت کے ساتھ، پسندیدہ انداز کے مطابق حروف کے ساتھ حرکات وسکنات ونقاط کو ضبط کیا ہے اوراس میں وہ امور بھی جمع کر دیئے ہیں جو علامہ ذھبی سے فروگزاشت ہوگئے تھے یا ان کے بعد نئے پیدا ہوئے تھے۔

(وَإِن اتَّفَقَتِ الْأَسْمَاءُ) خَطًّا وَنُطْقًا (وَاخْتَلَفَتِ الآبَاءُ)نُطْقًا مَعَ إِئْتِلَافِهَا خَطًّا كَمُحَمَّدِ بْنِ عَقِيلٍ (بتفح العين)وَمُحَمَّدِ بْنِ عُقَيْلٍ (بضمها) فَالْأَوَّلُ نِيسَابُورِيٌّ وَالثَّانِي فِرْيَابِيٌّ وَهُمَا مَشْهُورَانِ وَطَبَقَتُهُمَا مُتَقَارِبَةٌ (أَوْ بِالْعَكْسِ) كَأَنْ يَخْتَلِفَ الْأَسْمَاءُ نُطْقًا وَيَأْتَلِفُ خَطًّا وَيَتَّفِقُ الآبَاءُ خَطًّا وَنُطْقًا كَشُرَيْحِ بْنِ النُّعْمَانِ وَسُرَيْجِ بْنِ النُّعْمَانِ اَلْأَوَّلُ بِالشِّيْنِ الْمُعْجَمَةِ وَالْحَاءِ الْمُهْمَلَةِ وَهُوَ تَابِعِيٌّ يَرْوِيْ عَنْ عَلِيٍّ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهُ وَالثَّانِي بِالسِّيْنِ الْمُهْمَلَةِ وَالْجِيمِ وَهُوَ مِنْ شُيُوْخِ الْبُخَارِيِّ (فَهُوَ) النَّوْعُ الَّذِيْ يُقَالُ لَهُ (الْمُتَشَابِهُ وَكَذَا إِنْ وَقَعَ) ذٰلِكَ (الْإِتِّفَاقُ فِي الْإِسْمِ وَاِسْمِ الْأَبِ وَالْإِخْتِلَافُ فِي النِّسْبَةِ) وَقَدْ صَنَّفَ فِيهِ الْخَطِيْبُ كِتَابًا جَلِيْلًا سَمَّاهُ "تَلْخِيْصُ الْمُتَشَابِهِ" ثُمَّ ذَيَّلَ عَلَيْهِ أَيْضًا بِمَا فَاتَهُ أَوَّلًا وَهُوَ كَثِيْرُ الْفَائِدَةِ

ترجمہ:......اور اگر (رواۃ کے) اسماء تلفظ اور خط کے لحاظ سے یکساں ہوں لیکن (ان کے) اباء (کے اسماء) کے تلفظ میں اختلاف ہو جیسے محمد بن عَقیل اور محمد بن عُقیل کہ ان میں سے پہلا نیشاپوری ہے جبکہ دوسرا فریابی ہے یہ دونوں مشہور ہیں اور ان کا طبقہ بھی قریب قریب ہے یا اس کے برعکس ہو اسماء تلفظ میں مختلف اور خط میں یکساں ہوں جب کہ اباء خط اور تلفظ دونوں میں یکساں ہوں جیسے شریح بن نعمان اور سریج بن نعمان کہ پہلا شین اور حاء کیساتھ ہے اور یہ مشہور تابعی ہے جو حضرت علیؓ سے روایت کرتا ہے جبکہ دوسرا سین اور جیم کیساتھ ہے اور وہ امام بخاری کے شیوخ میں سے ہے اس قسم کو متشابہ کہتے ہیں اور اسی طرح اگر یہ یکسانیت راوی کے نام اور اس کے والد میں واقع ہوں اور نسبت میں اختلاف واقع ہو اس موضوع میں خطیب نے بہت بڑی کتاب لکھی ہے اور اس کا نام تلخیص المتشابہ رکھا پھر خود ہی اس پر فوت شدہ امور پر مشتمل ذیل لکھا اور وہ بہت زیادہ مفید ہے۔

## متشابہ کی صورتیں:

۱)......متشابہ کی پہلی صورت یہ ہے کہ راویوں کے نام خط اور تلفظ میں تو یکساں ہوں مگر ان کے آباء کے نام تلفظ کے اعتبار سے مختلف ہوں اور باعتبار خط یکساں ہوں مثلاً محمد بن عقیل

نیسا پوری (عین پر زبر اور قاف کے نیچے زیر) اور محمد بن عُقیل فریابی (عین پر ضمہ اور قاف پر زبر) یہ دونوں صحت روایت میں مشہور و معروف ہیں، ان دونوں کے طبقات بھی قریب قریب ہیں جیسا کہ آگے طبقاتِ رواۃ کی بحث میں آئے گا۔

۲)...... متشابہ کی دوسری صورت یہ ہے کہ راویوں کے نام خط اور تلفظ کے اعتبار سے مختلف ہوں لیکن انکے آباء کے نام خط اور تلفظ میں یکساں ہوں مثلاً شریح بن نعمان (شین وحاء) یہ تابعی ہیں اور سریج بن نعمان (سین اور جیم) یہ امام بخاریؒ کے استاد ہیں۔

۳)...... تیسری صورت یہ ہے کہ راویوں کے نام اور ان کے آباء کے نام خط میں اور تلفظ میں یکساں ہوں مگر ان کی نسبتوں میں خط اور تلفظ کے اعتبار سے اختلاف ہو مثلاً محمد بن عبداللہ المبارک مَخَرَمِیُ اور محمد بن عبداللہ مَخرَمِیُ۔

## قسم متشابہ میں لکھی گئی کتب:

اس قسم میں علامہ خطیب بغدادی نے ایک جلیل القدر کتاب لکھی ہے اس کا نام تلخیص المتشابہ ہے پھر اس کے چھوٹے ہوئے امور کا تکملہ لکھا، یہ کتاب بہت ہی مفید ہے۔

یہاں تک رواۃ سے متعلق احکام کی تینوں قسموں (متفق ومتفرق۔ مؤتلف ومختلف۔ متشابہ) کا تذکرہ مکمل ہو چکا آگے ان تینوں اقسام کے فروع کا ذکر ہے۔

☆☆☆☆......☆☆☆☆

(وَيُتَرَكَّبُ مِنْهُ وَمِمَّا قَبْلَهُ أَنْوَاعٌ مِنهَا أَنْ يَحْصُلَ الإِتِّفَاقُ وَالإِشْتِبَاهُ) فِي الإِسْمِ وَاِسْمِ الأَبِ مَثَلاً (إِلَّا فِي حَرْفٍ أَوْ حَرْفَيْنِ) فَأَكْثَرَ مِنْ أَحَدِهِمَا أَوْ مِنْهُمَا وَهُوَ عَلَى قِسْمَيْنِ إِمَّا بِأَنْ يَكُوْنَ الإِخْتِلَافُ بِالتَّغَيُّرِ مَعَ نُقْصَانِ بَعْضِ الأَسْمَاءِ عَنْ بَعْضٍ فَمِنْ أَمْثِلَةِ الأَوَّلِ مُحَمَّدُ بْنُ سِنَانٍ بِكَسْرِ السِّيْنِ الْمُهْمَلَةِ وَنُوْنَيْنِ بَيْنَهُمَا أَلِفٌ وَهُمْ جَمَاعَةٌ مِنْهُمُ الْعَوَقِيُ بِفَتْحِ الْعَيْنِ وَالْوَاوِ ثُمَّ الْقَافُ شَيْخُ الْبُخَارِيُّ وَمُحَمَّدُ بْنُ سَيَّارٍ — بِفَتْحِ السِّيْنِ الْمُهْمَلَةِ وَتَشْدِيْدِ الْيَاءِ التَّحْتَانِيَةِ وَبَعْدَ الأَلِفِ رَاءٌ — وَهُمْ أَيْضًا جَمَاعَةٌ مِنْهُمُ الْيَمَامِيُّ شَيْخُ عُمَرَ بْنِ يُوْنُسَ وَمِنْهَا مُحَمَّدُ بْنُ حُنَيْنٍ — بِضَمِّ الْحَاءِ الْمُهْمَلَةِ وَنُوْنَيْنِ الأُوْلَى مَفْتُوْحَةٌ بَيْنَهُمَا يَاءٌ تَحْتَانِيَةٌ — تَابِعِيٌّ يَرْوِيْ عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ وَغَيْرِهِ وَمُحَمَّدُ بْنُ جُبَيْرٍ —

بِالْجِيمِ بَعْدَهَا بَاءٌ مُوَحَّدَةٌ وَآخِرُهُ رَاءٌ۔ وَهُوَ مُحَمَّدُ بْنُ جُبَيْرِ بْنِ مُطْعِمٍ تَابِعِيٌّ مَشْهُورٌ أَيْضًا وَمِنْ ذٰلِكَ مُعَرِّفُ بْنُ وَاصِلٍ كُوفِيٌّ مَشْهُورٌ وَمُطَرِّفُ بْنُ وَاصِلٍ بِالطَّاءِ بَدَلَ الْعَيْنِ شَيْخٌ آخَرُ يَرْوِي عَنْهُ أَبُو حُذَيْفَةَ النَّهْدِيُّ وَمِنْهُ أَيْضًا أَحْمَدُ بْنُ الْحُسَيْنِ صَاحِبُ إِبْرَاهِيمَ بْنِ سَعْدٍ وَآخَرُونَ وَأُحَيْدُ بْنُ الْحُسَيْنِ مِثْلُهُ لٰكِنْ بَدَلَ الْمِيمِ يَاءٌ تَحْتَانِيَةٌ وَهُوَ شَيْخٌ بُخَارِيٌّ يَرْوِي عَنْهُ عَبْدُاللهِ بْنُ مُحَمَّدٍ الْبِيكَنْدِيُّ

ترجمہ:......اس قسم سے اوراس سے پہلی والی اقسام سے کئی اقسام متفرع ہوتی ہیں ان میں سے ایک یہ ہے کہ اتفاق یا اختلاف اسم راوی اوراس کے والد کے نام میں ہوسوائے ایک حرف کے یا دوحرفوں کے، دو میں سے ایک میں ہو یا دو میں ہواور وہ دو قسموں پر ہے کہ یا تو اختلاف تغیر کی وجہ سے ہوگا اور حروف کی تعداد دونوں صورتوں میں باقی رہے یا اختلاف تغیر کی وجہ سے ہوگا مگر بعض اسماء میں دوسروں کی بنسبت کمی ہو جائے گا پہلی مثال جیسے محمد بن سنان اور یہ (نام راویوں کی ) ایک جماعت کا ہے ان میں سے ایک عوقی ہیں جو بخاری کے شیخ ہیں، محمد بن یسار (اس نام کے رواۃ بھی ) کئی حضرات ہیں ان میں سے یمامی جو کہ عمر بن یونس کے شیخ ہیں محمد بن حنین بھی ہیں جو تابعی ہیں اور ابن عباس وغیرہ سے روایت کرتے ہیں اور محمد بن جبیر ہیں اور وہ محمد بن جبیر بن مطعم ہیں جو کہ تابعی بھی ہیں۔ ان میں سے معرف بن واصل کوفی بھی مشہور ہیں اور مطرف بن واصل جن سے ابوحذیفہ ہندی روایت کرتے ہیں اور ان میں سے احمد بن حسنین بھی ہیں جو کہ ابراہیم بن سعد کے ساتھی ہیں اور احید بن حسین اسی کے مثل ہیں جو کہ بخاری کے شیخ ہیں اور عبداللہ بن بیکندی ان سے روایت کرتے ہیں۔

## تشریح:

اس عبارت سے حافظؒ ان فروعی اقسام کو ذکر فرمارہے ہیں جو ان گذشتہ تینوں اقسام سے پیدا ہوتی ہیں، ان کی اولاً دو قسمیں ہیں:

## پہلی قسم اوراس کی صورتیں:

ان میں سے پہلی قسم یہ ہے کہ راویوں کے اسماء میں یا ان کے اباء کے اسماء میں یا دونوں کے

اسماء میں جو خط کے اعتبار سے اتفاق ہوتا ہے یا اختلاف ہوتا ہے وہ اختلاف بعض اوقات ایک حرف میں ہوتا ہے بعض اوقات ایک سے زائد حروف میں ہوتا ہے اس قسم کی پھر دو صورتیں ہیں:

۱)......پہلی صورت میں وہ اسماء آتے ہیں جو تعداد حروف میں مساوی ہوں۔

۲)......دوسری صورت میں وہ اسماء آتے ہیں جو تعداد حروف میں مساوی نہ ہوں۔

ان دونوں صورتوں کی کئی مثالیں ہیں۔

## پہلی قسم کی پہلی صورت کی مثالیں:

### ۱)......محمد بن سنان اور محمد بن سیار

محمد بن سنان: رواۃ کی ایک جماعت اس نام سے موسوم ہے ان میں سے ایک امام بخاری کے شیخ محمد بن سنان عوقی ہیں۔

اور محمد بن سیار: رواۃ کی کثیر تعداد اس نام سے موسوم ہے چنانچہ ان میں سے ایک محمد بن سیار یمامی بھی ہیں جو عمرو بن یونس کے شیخ ہیں۔

ان کے والد کے نام سنان۔ اور سیار میں تعداد حروف میں مساوات ہونے کے ساتھ ساتھ پہلے میں موجود دونوں کی جگہ پر دوسرے میں ''ی'' اور ''ر'' ہے۔

### ۲)...... محمد بن حنین اور محمد بن جبیر

ان دونوں کے والد کے اسماء میں تعداد حروف میں مساوات کے ساتھ ساتھ لفظی طور پر اختلاف ہے، جبکہ رسم الخط کے لحاظ سے حاء اور جیم میں نون اول اور یاء اور نون ثانی اور راء میں اتفاق ہے۔ ان میں سے پہلا محمد بن حنین تابعی ہے اور حضرت عبداللہ بن عباسؓ سے روایت کرتا ہے جبکہ دوسرا محمد بن جبیر بھی مشہور تابعی ہے۔

### ۳)...... معرف اور مطرف

معرف اور مطرف میں تعداد حروف میں مساوات کے ساتھ ساتھ رسم الخط کے لحاظ سے عین اور طا میں اتفاق ہے جبکہ لفظی لحاظ سے دونوں میں اختلاف ہے، ان میں سے پہلا معرف بن واصل کوفی مشہور راوی ہے جبکہ دوسرا مطرف بن واصل یہ ابو حذیفہ نہدی کا شیخ ہے۔

۴)...... احمد بن حسین اور اَحید بن حسین:

احمد اور احید میں تعداد حروف میں مساوات کے ساتھ ساتھ رسم الخط کے لحاظ میم اور یاء میں اتفاق ہے جبکہ ان دونوں میں لفظی لحاظ سے اختلاف ہے۔ ان میں پہلا احمد بن حسین ہیں جو ابراہیم بن سعد کے شیخ ہیں اور دوسرا احید بن الحسین بخاری ہیں یہ عبداللہ بن محمد بیکندی کے شیخ ہیں۔

☆☆☆☆......☆☆☆☆

وَمِنْ ذٰلِكَ أَيْضًا حَفْصُ بْنُ مَيْسَرَةَ شَيْخُ بُخَارِيٍّ مَشْهُوْرٌ مِنْ طَبَقَةِ مَالِكٍ وجَعْفَرُ بْنُ مَيْسَرَةَ شَيْخٌ مَشْهُوْرٌ شَيْخُ لِعُبَيْدِاللهِ بْنِ مُوْسٰى الْكُوْفِيِّ الْأَوَّلُ بِالْحَاءِ الْمُهْمَلَةِ وَالْفَاءُ بَعْدَهَا صَادٌ مُهْمَلَةٌ وَالثَّانِيْ بِالْجِيْمِ وَالْعَيْنِ الْمُهْمَلَةِ بَعْدَهُاْ فَاءٌ ثُمَّ رَاءٌ ،وَمِنْ أَمْثِلَةِ الثَّانِيْ عَبْدُاللهِ بْنُ زَيْدٍ جَمَاعَةٌ مِنْهُمْ فِي الصَّحَابَةِ صَاحِبُ الْأَذَانِ وَاِسْمُ جَدِّهِ عَبْدُ رَبِّهٖ وَرَاوِی حَدِيْثِ الْوُضُوْءِ وَاِسْمُ جَدِّهِ عَاصِمٌ وَهُمَا أَنْصَارِيَانِ وَعَبْدُاللهِ بْنُ يَزِيْدٍ بِزِيَادَةِ يَاءٍ فِي أَوَّلِ اِسْمِ الْأَبِ وَالزَّاءِ مَكْسُوْرَةٍ وَهُمْ أَيْضًا جَمَاعَةٌ مِنْهُمْ فِي الصَّحَابَةِ اَلْخِطْمِيُّ يُكَنّٰى أَبَا مُوْسٰى وَحَدِيْثُهٗ فِي الصَّحِيْحَيْنِ وَالْقَارِيُّ لَهٗ ذِكْرٌ فِي حَدِيْثِ عَائِشَةَ رَضِيَ اللهُ عَنْهَا وَقَدْ زَعَمَ بَعْضُهُمْ أَنَّهُ الْخِطْمِيُّ وَفِيْهِ نَظَرٌ وَمِنْهَا عَبْدُاللهِ بْنُ يَحْيٰى وَهُمْ جَمَاعَةٌ وَعَبْدُاللهِ بْنُ نُجَيٍّ بِضَمِّ النُّوْنِ وَفَتْحِ الْجِيْمِ وَتَشْدِيْدِ الْيَاءِ تَابِعِيٌّ مَعْرُوْفٌ يَرْوِیْ عَنْ عَلِيٍّ رَضِيَ اللهُ تَعَالٰى عَنْهُ

ترجمہ:......اور ان میں سے حفص بن میسرہ ہیں جو کہ بخاری کے شیخ ہیں اور امام مالک کے طبقہ میں سے مشہور ہیں اور جعفر بن میسرہ مشہور شیخ ہیں اور وہ عبیداللہ بن موسیٰ کوفی کے شیخ ہیں ان میں سے پہلا حاء اور فاء کیساتھ ہے اور فاء کے بعد صاد ہے اور دوسرا جیم اور عین کے ساتھ ہے اور عین کے بعد فاء پھر راء ہے۔ ترجمہ:......اور دوسری قسم کی مثالوں میں سے عبداللہ بن زید ہے جو کہ (ایک جماعت کا نام) ہے اور صحابہ میں سے صاحب الاذان ہیں اور ان کے دادا کا نام عبدربہ ہے اور حدیث وضو کا راوی ہے اور اس کے دادا کا نام عاصم ہے اور یہ

دونوں انصاری ہیں اور عبداللہ بن یزید ہیں یہ بھی ایک جماعت کا نام ہے، ان میں سے صحابہ بھی ہیں، خطمی ہے، ان کی کنیت ابوموسی ہے اور صحیحین میں ان کی حدیث موجود ہے اور دوسرا قاری ہے حدیث عائشہ میں ان کا ذکر ہے بعض محدثین نے گمان کرلیا کہ وہ خطمی ہیں حالانکہ اس میں نظر ہے ان میں سے عبداللہ بن یحی ہیں یہ بھی ایک جماعت کا نام ہے اور اور عبداللہ بن نجی جو کہ مشہور تابعی ہیں اور حضرت علیؓ سے روایت کرتے ہیں۔

## پہلی قسم کی دوسری صورت کی مثالیں

دوسری صورت یہ تھی کہ وہ اسماء جو تعداد حروف میں مساوی نہ ہوں۔ اس کی مثالیں درج ذیل ہیں:

۱)......حفص بن میسرہ اور جعفر بن میسرہ

ان دونوں میں تعداد حروف میں مساوات نہیں ہے بلکہ پہلے اسم میں تین حروف ہیں اور دوسرے اسم میں چار حروف ہیں۔ ان میں پہلا حفص بن میسرہ بخاری ہیں اور حضرت امام مالک کے طبقہ میں شمار کئے جاتے ہیں جبکہ دوسرے جعفر بن میسرہ یہ مشہور شیخ الحدیث ہیں اور عبیداللہ بن موسی کوفی کے شیخ ہیں۔

۲)...... محمد بن زید اور محمد بن یزید

ان دونوں کے والد کے اسماء میں سے زید میں چار حروف ہیں اور یزید میں پانچ ہیں یعنی زید میں یزید کے مقابلہ میں ایک حرف کم ہے۔

محمد بن زید کئی اشخاص کا نام ہے ان میں سے ایک مشہور انصاری صحابی ہے جو صاحب اذان ہیں اور ان کے دادا کا نام عبدربہ ہے اسی طرح ان میں سے ایک وہ صحابی بھی ہے جو وضو کی روایت کے راوی ہیں اور ان کے دادا کا نام عاصم ہے یہ بھی انصاری صحابی ہیں۔

۳......عبداللہ بن یحی اور عبداللہ بن نجی:

ان دونوں کے والد کے اسماء میں سے نجی میں رسم الخط کے لحاظ سے یحی کے مقابلہ میں ایک

حرف کم ہے ان میں پہلا عبداللہ بن یحی ہے یہ بھی کئی اشخاص کا نام ہے جبکہ دوسرے عبداللہ بن نجی مشہور تابعی ہیں جو حضرت علی کرم اللہ وجہہ سے روایت کرتے ہیں۔

عبداللہ بن یزید یہ بھی کئی اشخاص کا نام ہے ان میں سے ایک صحابی ہیں جن کی کنیت ابوموسی خطمی ہیں جن کی صحیحین میں روایت مروی ہے اور دوسرے ان میں سے صحابی قاری ہیں حدیث عائشہ میں ان کا ذکر موجود ہے بعض لوگوں نے یہ گمان کیا ہے کہ قاری اور خطمی دونوں ایک ہی ذات کے نام ہیں لیکن اس میں نظر ہے کیونکہ خطمی علیحدہ ہے اور قاری علیحدہ ہے۔

☆☆☆☆......☆☆☆☆

( أَوْ ) يَحْصُلُ الإِتِّفَاقُ فِي الْخَطِّ وَالنُّطْقِ لٰكِنْ يَحْصُلُ الإِخْتِلَافُ أَوِ الإِشْتِبَاهُ ( بِالتَّقْدِيْمِ وَالتَّاخِيْرِ) أَمَّا فِي الإِسْمَيْنِ جُمْلَةً ( أَوْ نَحْوِ ذٰلِكَ ) كَأَنْ يَقَعَ التَّقْدِيْمُ وَالتَّاخِيْرُ فِي الإِسْمِ الْوَاحِدِ فِي بَعْضِ حُرُوْفِهِ بِالنِّسْبَةِ إِلٰى مَا يَشْتَبِهُ بِهِ مِثَالُ الأَوَّلِ الأَسْوَدُ بْنُ يَزِيْدَ وَيَزِيْدُ بْنُ الأَسْوَدِ وَهُوَ ظَاهِرٌ وَمِنْهُ عَبْدُاللّٰهِ بْنُ يَزِيْدَ وَيَزِيْدُ بْنُ عَبْدِاللّٰهِ وَمِثَالُ الثَّانِيْ أَيُّوْبُ بْنُ سَيَّارٍ وَأَيُّوْبُ بْنُ يَسَارٍ اَلأَوَّلُ مَدَنِيٌّ مَشْهُوْرٌ لَيْسَ بِالْقَوِيِّ وَالآخَرُ مَجْهُوْلٌ ۔

ترجمہ:......یا تلفظ اور خط میں یکسانیت تو حاصل ہو لیکن تقدیم وتاخیر کی وجہ سے دو اسموں میں اختلاف یا اشتباہ آجائے مثلا ایک اسم میں بعض حروف کی نسبت تقدیم وتاخیر واقع ہو جیسے اسود بن یزید اور یزید بن اسود اور یہ ظاہر ہے اور اسی میں سے عبداللہ بن یزید اور یزید بن عبداللہ اور دوسرے کی مثال ایوب بن سیار اور ایوب بن یسار کہ ان میں سے پہلا مدنی ہے اور مشہور ہے لیکن قوی نہیں ہے اور دوسرا مجہول ہے

## دوسری قسم اور اس کی صورتیں:

دوسری قسم ان اسماء کی ہے جن اسماء میں لفظ اور خط کے لحاظ سے تو اتفاق ہے مگر بعض حروف کی تقدیم وتاخیر کی وجہ سے ایسے اسماء میں اشتباہ پیدا ہو جاتا ہے اس کی بھی کئی صورتیں ہیں:

۱)......ایک صورت یہ ہے کہ راوی اور اس کے والد کے ناموں میں ایک ساتھ تقدیم وتاخیر ہوگئی ہو جیسے اسود بن یزید اور یزید بن اسود، اسی طرح یزید بن عبداللہ اور عبداللہ بن یزید، کہ پہلے نام کو الٹا کر دیا جائے تو دوسرا بن جائے گا اور اگر دوسرے کو الٹا کر دیا جائے تو پہلے کا نام بن

جائے گا۔

۲)......دوسری صورت یہ ہے کہ ایک نام کے بعض حروف میں دوسرے نام کے اعتبار سے تقدیم وتاخیر سے اشتباہ واقع ہوجاتا ہے جیسے ایوب بن سیار اور ایوب بن یسار کہ اگر سیار میں یاء کو سین پر مقدم کردیا جائے تو یسار کے ساتھ مشتبہ ہوجائے گا ان دونوں میں سے ایوب بن سیار مدنی ہیں اور مشہور ہیں لیکن قوی نہیں ہے جبکہ دوسرے ایوب بن یسار مجہول شخص ہیں۔

☆☆☆☆......☆☆☆☆

(خاتمة: وَمِنَ الْمُهِمِّ )فِيْ ذٰلِكَ عِنْدَ الْمُحَدِّثِيْنَ( مَعْرِفَةُ طَبَقَاتِ الرُّوَاةِ) وَفَائِدَتُهُ الْأَمْنُ مِنْ تَدَاخُلِ الْمُشْتَبِهَيْنِ وَإِمْكَانُ الْإِطِّلَاعِ عَلٰى تَبْيِيْنِ التَّدْلِيْسِ وَالْوُقُوْفُ عَلٰى حَقِيْقَةِ الْمُرَادِ مِنَ الْعَنْعَنَةِ وَالطبقةُ فِيْ اِصْطِلَاحِهِمْ عِبَارَةٌ عَنْ جَمَاعَةٍ اِشْتَرَكُوْا فِي السِّنِّ وَلِقَاءِ الْمَشَائِخِ

ترجمہ:......محدثین کے نزدیک اس فن کے اہم امور میں سے طبقات رواۃ کا جاننا ہے اور اس کا فائدہ مشتبہین کے تداخل سے محفوظ رہنا اور تدلیس کے ظہور پر باخبر ہونا اور عنعنہ کی حقیقی مراد سے واقف ہونا ہے اور محدثین کی اصطلاح میں طبقہ کی تعریف یہ ہے کہ ایسی جو جماعت عمر میں اور شیوخ سے ملاقات میں مشترک ہو۔

## تشریح:

حافظؒ نے خاتمہ میں ان امور کو بیان کیا ہے جن کا جاننا حدیث کے طالب علم کے لئے نہایت اہم اور بہت ضروری ہوتا ہے چنانچہ ان امور میں سے ایک اہم امر طبقات رواۃ ہے مذکورہ بالا عبارت اسی کے بارے میں ہے۔

### ۱)......طبقاتِ رواۃ کا علم:

طبقات جمع ہے طبقہ کی لغت میں طبقہ جماعت اور گروہ کو کہتے ہیں اور اصطلاح میں طبقہ سے ایسی جماعت اور گروہ مراد ہوتا ہے جو عمر میں یا کسی شیخ سے حدیث حاصل کرنے میں شریک ہو۔

### طبقات رواۃ کے علم کا فائدہ:

طبقات کی معرفت کے کئی فوائد ہیں:

۱)......دو مشتبہ ناموں کے حامل رواۃ میں اختلاط سے حفاظت ہو جاتی ہے۔

۲)......تدلیس کے ظہور پر اطلاع پانا ممکن ہو جاتا ہے۔

۳)......عنعنہ کی حقیقی مراد معلوم ہو جاتی ہے کہ یہ سماع پر محمول ہے یا نہیں۔

☆☆☆☆......☆☆☆☆

وَقَدْ يَكُوْنُ الشَّخْصُ الْوَاحِدُ مِنْ طَبْقَتَيْنِ بِإِعْتِبَارَيْنِ كَأَنَسِ بْنِ مَالِكٍ فَإِنَّهُ مِنْ حَيْثُ ثُبُوْتِ صُحْبَتِهِ النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَعَلٰى آلِهِ وَصَحْبِهِ وَسَلَّمَ يُعَدُّ فِيْ طَبْقَةِ الْعَشَرَةِ مَثَلاً وَمِنْ حَيْثُ صِغَرِ السِّنِّ يُعَدُّ فِيْ طَبْقَةِ مَنْ بَعْدَهُمْ فَمَنْ نَظَرَ إِلَى الصَّحَابَةِ بِإِعْتِبَارِ الصُّحْبَةِ جَعَلَ الْجَمِيْعَ طَبْقَةً وَاحِدَةً كَمَا صَنَعَ ابْنُ حِبَّانَ وَغَيْرُهُ وَمَنْ نَظَرَ إِلَيْهِمْ بِإِعْتِبَارِ قَدْرٍ زَائِدٍ كَالسَّبْقِ إِلَى الإِسْلَامِ أَوْ شُهُوْدِ الْمَشَاهِدِ الْفَاضِلَةِ وَالْهِجْرَةِ جَعَلَهُمْ طَبَقَاتٍ وَإِلٰى ذٰلِكَ جَنَحَ صَاحِبُ الطَّبَقَاتِ أَبُوْعَبْدِاللّٰهِ مُحَمَّدُ بْنُ سَعْدٍ الْبَغْدَادِيُّ وَكِتَابُهُ أَجْمَعُ مَا جُمِعَ فِيْ ذٰلِكَ مِنَ الْكُتُبِ

ترجمہ:......بعض اوقات ایک ہی شخص دو مختلف حیثیتوں سے دو علیحدہ علیحدہ طبقوں میں سے ہوتا ہے جیسے حضرت انس بن مالک کہ وہ رسول اللہ ﷺ کی صحبت کے ثبوت کی حیثیت سے عشرہ مبشرہ کے طبقہ میں شمار کئے جاتے ہیں اور چھوٹی عمر والا ہونے کی حیثیت سے اس کے بعد والے طبقہ میں بھی شمار کئے جاتے ہیں پس جس نے صحابہ کو صرف شرف صحابیت کی نظر سے دیکھا تو اس نے تمام صحابہ کو ایک ہی طبقہ میں شمار کیا جیسا کہ ابن حبان وغیرہ نے کیا ہے اور جس نے صحابہ میں کسر قدر زائد وصف کی طرف دیکھا مثلا سبقت اسلام یا باعث فضیلت معرکوں میں حاضری یا ہجرت وغیرہ تو اس نے صحابہ کو کئی طبقات میں شمار کیا، اسی (صورت حال) کی طرف صاحب طبقات عبداللہ بن محمد بن سعد مائل ہوئے ہیں اور ان کی یہ کتاب (یعنی طبقات ابن سعد) اس موضوع پر جمع کردہ تمام کتب میں سب سے جامع ہے

## ایک راوی کا دو طبقوں میں شمار:

بعض اوقات ایک ہی راوی کو علیحدہ علیحدہ وجوہات وحیثیات کی وجہ سے دو طبقوں میں شمار کیا جاتا ہے جیسے حضرت انس بن مالک ایک صحابی ہیں یہ عشرہ مبشرہ کے طبقہ کے صحابی ہیں مگر چونکہ وہ

اس وقت بہت کم عمر کے تھے تو کم عمری کی حیثیت کی وجہ سے انہیں بعد والے طبقہ میں بھی شمار کیا جاتا ہے۔

## صحابہ کے طبقات:

اسی طرح جن محدثین نے تمام صحابہ کرام کا طبقہ متعین کرنے میں صرف شرف صحابیت کا لحاظ کیا ہے انہوں نے تمام صحابہ کو ایک ہی طبقہ میں شمار کیا ہے مثلا ابن حبان، کہ انہوں نے اپنی کتاب میں تمام صحابہ کرام کو ایک ہی طبقہ میں رکھا ہے۔

اور جن محدثین نے شرف صحابیت کے ساتھ ساتھ کسی اور وصف اور حیثیت کو بھی مدنظر رکھا مثلا سبقتِ اسلامی کو ملحوظ رکھا یا شرکتِ غزوات کو مدنظر رکھا یا ہجرت کا لحاظ کیا تو انہوں نے صحابہ کو پانچ طبقات میں شمار کیا ہے جیسے ابو عبداللہ محمد بن سعد بغدادی کہ انہوں نے اپنی کتاب ''طبقاتِ ابن سعد'' میں صحابہ کے متعدد طبقات قرار دیئے ہیں۔ ابن سعد کی یہ کتاب اپنے فن کی سب سے جامع اور قابل اعتماد کتاب ہے۔

اسی طرح حاکم نیشاپوری نے شرف صحابیت کے ساتھ ساتھ دوسری حیثیات کو مدنظر رکھتے ہوئے صحابہ کرام کو بارہ طبقات میں تقسیم کیا ہے وہ بارہ طبقات اس طرح ہیں:

۱)...... جو مکہ میں اسلام لائے۔ جیسے خلفائے راشدین

۲)...... اصحاب دارالندوۃ۔

۳)...... مہاجرین حبشہ

۴)...... اصحاب عقبہ اولی

۵)...... اصحاب عقبہ ثانیہ

۶)...... اولین مہاجرین۔

۷)...... اصحاب بدر

۸)...... مہاجرین متوسطین۔ (بدر اور حدیبیہ کے درمیان والے)

۹)...... اصحاب بیعت رضوان

۱۰)...... مہاجرین آخرین۔ (حدیبیہ اور فتح مکہ کے درمیان والے)

۱۱)...... مسلمین فتح مکہ۔

۱۲)...... وہ جنہوں نے آپ ﷺ کو فتح مکہ کے دن یا حجۃ الوداع کے موقع پر دیکھا جیسے سائب بن یزید اور ابو طفیل۔ (از علوم الحدیث: ۲۲۔ ۲۴)

☆☆☆☆......☆☆☆☆

وَكَذٰلِكَ مَنْ جَاءَ بَعْدَ الصَّحَابَةِ وَهُمُ التَّابِعُوْنَ وَمَنْ نَظَرَ إِلَيْهِمْ بِإِعْتِبَارِ الْأَخْذِ عَنْ بَعْضِ الصَّحَابَةِ فَقَطْ جَعَلَ الْجَمِيْعَ طَبَقَةً وَاحِدَةً كَمَا صَنَعَ ابْنُ حِبَّانَ أَيْضًا وَمَنْ نَظَرَ إِلَيْهِمْ بِإِعْتِبَارِ اللِّقَاءِ قَسَّمَهُمْ كَمَا فَعَلَ مُحَمَّدُ بْنُ سَعْدٍ وَلِكُلٍّ مِنْهُمَا وَجْهٌ

ترجمہ:......اسی طرح صحابہ کے بعد آنے والے لوگ جنہیں تابعین کہا جاتا ہے چنانچہ ان کو جس نے اس نظر سے دیکھا کہ ان سب نے صحابہ سے استفادہ کیا ہے تو اس نے ان کو ایک ہی طبقہ بنا دیا ہے جیسا کہ ابن حبان نے کیا ہے اور جس نے ان کو ملاقات (اور عدم ملاقات) کی نظر سے دیکھا تو اس نے انہیں (کئی طبقات میں) تقسیم کیا ہے جیسا ابن سعد نے کیا ان میں سے ہر ایک کے لئے (علیحدہ علیحدہ اسلوب اختیار کرنے کی) گنجائش ہے۔

## طبقاتِ تابعین:

اسی طرح تابعین کے طبقات کا مسئلہ ہے کہ جن محدثین نے ان کو صرف اس حیثیت سے دیکھا کہ ان سب نے صحابہ کرام کی زیارت کی ہے اور ان سے استفادہ کیا ہے تو اس نے تمام تابعین کو ایک ہی طبقہ میں شمار کیا ہے جیسا کہ ابن حبان کہ اس نے یہ ترتیب رکھی ہے:

۱)...... پہلا طبقہ......تمام صحابہ کرام

۲)......دوسرا طبقہ......تمام تابعین

۳)......تیسرا طبقہ......تمام تبع تابعین

البتہ جن محدثین نے تابعین کے وصف تابعیت کے ساتھ ساتھ کسی اور وصف وحیثیت کو بھی ملحوظ رکھا تو اس نے انہیں مختلف حیثیتوں سے مختلف طبقات میں تقسیم کر دیا ہے جیسا کہ ابن سعد نے طبقات ابن سعد میں یہی اسلوب اختیار کرتے ہوئے تابعین کے تین طبقات ذکر کئے ہیں ۔جبکہ حاکم نیشاپوری نے تابعین کے کل پندرہ طبقات ذکر کئے ہیں ۔(علوم الحدیث:۴۲)

## رواۃ کے مشہور بارہ طبقات:

حافظ ابن حجر نے تقریب التہذیب کے شروع میں صحاح ستہ کے رواۃ کو بارہ طبقات میں تقسیم کیا ہے جن کی تفصیل یہ ہے:

۱)......طبقہ اولی: تمام صحابہ کرام

۲)......طبقہ ثانیہ: یہ کبار تابعین کا طبقہ ہے جیسے حضرت سعید بن مسیّب۔ اور حضرات مخضر مین اسی طبقہ میں شمار کیے جاتے ہیں، مخضر مین اصطلاح میں ان لوگوں کو کہا جاتا ہے جنہوں نے زمانہ جاہلیت اور زمانہ اسلام دونوں پائے ہیں لیکن آنحضرت ﷺ کی ملاقات وزیارت سے مشرف نہ ہو سکے خواہ وہ حضور ﷺ کے عہد مبارک میں مسلمان ہو گئے ہوں یا بعد میں مسلمان ہوئے ہوں سب مخضر مین کہلاتے ہیں اور ان کا شمار بھی بڑے تابعین میں ہوتا ہے۔

۳)......طبقہ ثالثہ: تابعین کا درمیانی طبقہ جیسے حضرت حسن بصری اور محمد بن سیرین۔

۴)......طبقہ رابعہ: تابعین کے طبقہ وسطی سے ملا ہوا طبقہ جن کی اکثر روایات کبار تابعین سے ہیں جیسے امام زہری اور قتادہ۔

۵)......طبقہ خامسہ: تابعین کا طبقہ صغری جنہوں نے ایک دو ہی صحابہ کو دیکھا ہے اور بعض کا تو صحابہ سے سماع بھی ثابت نہیں جیسے امام اعظم ابو حنیفہ اور امام سلیمان اعمش۔

۶)......طبقہ سادسہ: طبقہ خامسہ کا معاصر طبقہ مگر کسی صحابی سے ان کی ملاقات نہیں ہوئی، جیسے ابن جریج۔

۷)......طبقہ سابعہ: کبار تبع تابعین کا طبقہ جیسے امام مالک، امام سفیان ثوری۔

۸)......طبقہ ثامنہ: تبع تابعین کا درمیانی طبقہ جیسے سفیان بن عیینہ اور اسماعیل بن علیہ

۹)......طبقہ تاسعہ: تبع تابعین کا طبقہ صغری جیسے یزید بن ہارون، امام شافعی، ابو داؤد طیالسی اور عبد الرزاق صنعانی۔

۱۰)......طبقہ عاشرہ: تبع تابعین سے روایت کرنے والے بعد کے طبقہ کے اکابر جن کی کسی بھی تابعی سے ملاقات نہیں ہو سکی جیسے امام احمد بن حنبل۔

۱۱)......طبقہ حادیہ عشرہ: تبع تابعین سے روایت کرنے والا بعد کے طبقہ کا طبقہ وسطی جیسے امام بخاری، امام ذہلی۔

۱۲)......طبقہ اثنا عشرہ: تبع تابعین سے روایت کرنے والا بعد کے طبقہ کا طبقہ صغری جیسے امام ترمذی وغیرہ۔ (تقریب التہذیب: ۱/۲۵ ۔ قدیمی کراچی)

☆☆☆☆......☆☆☆☆

(وَ) مِنَ الْمُهِمِّ أَيْضًا مَعْرِفَةُ (مَوَالِيْدِهِمْ وَوَفَيَاتِهِمْ) لِأَنَّ مَعْرِفَتَهُمَا

يَحْصُلُ الْأَمْنُ مِنْ دَعْوَى الْمُدَّعِي لِلِقَاءِ بَعْضِهِمْ وَهُوَ فِي نَفْسِ الْأَمْرِ لَيْسَ كَذٰلِكَ ( وَ ) مِنَ الْمُهِمِّ أَيْضًا مَعْرِفَةُ ( بُلْدَانِهِمْ ) وَأَوْطَانِهِمْ وَفَائِدَتُهُ الْأَمْنُ مِنْ تَدَاخُلِ الْإِسْمَيْنِ إِذَا اتَّفَقَا لٰكِنْ اِفْتَرَقَا بِالنَّسَبِ ( وَ ) مِنَ الْمُهِمِّ أَيْضًا مَعْرِفَةُ ( أَحْوَالِهِمْ تَعْدِيْلًا وَجَرْحًا وَجِهَالَةً ) لِأَنَّ الرَّاوِيَ إِمَّا أَنْ يُعْرَفَ عَدَالَتُهُ أَوْ يُعْرَفَ فِسْقُهُ أَوْ لَا يُعْرَفَ فِيهِ شَيْئٌ مِنْ ذٰلِكَ

ترجمہ: ......اور اہم امور میں سے ان کی پیدائش اور وفات کی معرفت بھی ہے اس لئے کہ اس کی معرفت سے بعض شیوخ سے ملاقات کا ایسے دعوی کرنے والے کے دعوے سے امن ملے گا جو دعوی حقیقت کے لحاظ سے درست نہ ہو۔ اہم امور میں سے شہروں اور وطنوں کی معرفت بھی ہے اور اس کا فائدہ یہ ہوگا کہ دو ناموں کے تداخل سے امن ملے گا جب کہ وہ دونوں نام میں متفق ہوں مگر ( شہر یا وطن کی ) نسبت میں جدا ہو جائیں گے اور اہم امور میں سے جرح وتعدیل اور مجہول ہونے کے اعتبار سے رواۃ کے احوال کی معرفت بھی ہے کیونکہ راوی کی یا تو عدالت پتہ چلے گی یا اس کا فسق معلوم ہوگا یا اس کے بارے میں کچھ بھی معلوم نہ ہوگا۔

## ۲)......رواۃ کی تاریخ پیدائش ووفات کا علم:

اس فن کے اہم امور میں سے دوسرا اہم امر یہ ہے کہ رواۃ کی تاریخ پیدائش اور ان کی تاریخ وفات کا علم ہونا چاہئے، کیونکہ اس سے یہ معلوم ہوگا کہ کونسا راوی عمر میں بڑا ہے اور کونسا راوی عمر میں چھوٹا ہے اور کونسا راوی مقدم ہے اور کونسا راوی متاخر ہے۔

## پیدائش ووفات کے علم کا فائدہ:

معرفت تاریخ سے یہ فائدہ ہوتا ہے کہ جو شخص کسی صحابی یا تابعی سے ملاقات اور اخذ روایت کا دعوی کرے تو تاریخ کے ذریعہ اس کے دعوی کی حقیقت روز روشن کی طرح سامنے آجائے گی چنانچہ اس کے ذریعہ کئی ایسے دعوے باطل ہوئے ہیں۔

## ۳)......اوطانِ رواۃ کا علم:

اس فن کے اہم امور میں تیسرا اہم امر یہ ہے کہ رواۃ کے وطنوں کی معرفت وعلم بھی ضروری

ہے کہ کونسا راوی کس علاقہ کا باشندہ ہے اور کس شہر سے اس کا تعلق ہے۔

## اوطان رواۃ کے علم کا فائدہ:

رواۃ کے وطنوں اور شہروں کے علم کا فائدہ یہ ہوتا ہے کہ بعض اوقات دو راوی ہم نام ہوتے ہیں جس کی وجہ سے ان میں اشتباہ پیدا ہو جاتا ہے مگر جب انہیں علیحدہ علیحدہ شہروں کی طرف منسوب کر کے ذکر کیا جاتا ہے تو اس سے وہ اشتباہ دور ہو جاتا ہے اور وہ ایک دوسرے سے ممتاز ہو جاتے ہیں۔

## ۴)......احوال رواۃ کا علم:

اس فن کے اہم امور میں سے چوتھا اہم امر یہ ہے کہ احادیث کے رواۃ کے احوال کا علم ہونا چاہئے کہ کونسا راوی عادل ہے اور کونسا راوی غیر عادل؟ اسی طرح یہ بھی معلوم ہونا چاہئے کہ کونسا راوی ثقہ ہے اور کونسا راوی غیر ثقہ؟ اور کونسا راوی معروف ہے اور کونسا مجہول؟

## احوال رواۃ کے علم کا فائدہ:

یہ امر سب سے زیادہ اہم ہے کہ جب راوی کی حالت کے بارے میں صحیح علم ہو جائے گا تو اس کے بعد ہی اس کی روایت پر صحت وسقم کا حکم لگ سکے گا ورنہ نہیں، کیونکہ کسی روایت پر صحت وسقم کا حکم لگانا اس کے رواۃ کے احوال پر موقوف ہوتا ہے، جب احوال ہی نامعلوم ومجہول ہوں گے تو ذاتِ راوی پر کیسے حکم لگایا جا سکے گا؟

☆☆☆☆......☆☆☆☆

(وَ) مِنْ أَهَمِّ ذٰلِكَ بَعْدَ الْإِطِّلَاعِ مَعْرِفَةُ (مَرَاتِبِ الْجَرْحِ) وَالتَّعْدِيْلِ لِأَنَّهُمْ قَدْ يَجْرَحُوْنَ الشَّخْصَ بِمَا لَا يَسْتَلْزِمُ رَدُّ حَدِيْثِهٖ كُلِّهٖ وَقَدْ بَيَّنَّا أَسْبَابَ ذٰلِكَ فِيْمَا مَضٰى وَحَصَرْنَاهَا فِيْ عَشَرَةٍ وَقَدْ تَقَدَّمَ شَرْحُهَا مُفَصَّلًا وَالْغَرَضُ هٰنَا ذِكْرُ الْأَلْفَاظِ الدَّالَّةِ فِيْ اِصْطِلَاحِهِمْ عَلٰى تِلْكَ الْمَرَاتِبِ

ترجمہ:......گذشتہ امور کی معرفت کے بعد جرح وتعدیل کی معرفت اہم ہے کیونکہ محدثین کسی شخص کی ایسی جرح کر دیتے ہیں جس کی وجہ سے اس کی ساری

حدیث کورد کرنا لازم نہیں آتا ہم اس کے اسباب کو پہلے بیان کر چکے ہیں اور ان
کی تعداد دس بیان کی ہے اور ان کی تفصیل کے ساتھ تشریح پہلے گزر چکی ہے
یہاں صرف ان الفاظ کو ذکر کرنا مقصود ہے جو الفاظ محدثین کی اصطلاح میں
ان مراتب پر دلالت کرتے ہیں۔

## ۵)......مراتب جرح کا علم:

اس فن کے اہم امور میں سے پانچواں اہم امر جرح وتعدیل کے مراتب کا جاننا اوران میں امتیاز کرنا ہے، کیونکہ بعض اوقات جرح بہت ہلکی اور خفیف ہوتی ہے کہ اس کی وجہ سے اس راوی کی مرویات وروایات مردود نہیں ہوسکتیں اور بعض اوقات جرح بہت شدید اور سخت ہوتی ہے کہ اس کی وجہ سے اس راوی کی مرویات وروایات پر بھی اس کا اثر پڑتا ہے، لہذا جرح وتعدیل کے اسباب اور الفاظِ جرح اور مراتبِ جرح کا علم بہت ضروری ہے۔

جرح کے کل دس اسباب ہیں جن کا تفصیلی بیان پہلے گزر چکا ہے یہاں ان کی تفصیل مقصود نہیں، بلکہ یہاں جرح کے ان الفاظ کا ذکر مقصود ہے جن الفاظ کی وجہ سے جرح کے مختلف مراتب وجود میں آئے ہیں۔اگلی عبارت میں انہیں مراتب کا ذکر ہے۔

☆☆☆☆......☆☆☆☆

( وَ )لِلْجَرْحِ مَرَاتِبُ ( أَوْأَسْوَئُهَا الْوَصْفُ)بِمَا دَلَّ عَلَى الْمُبَالَغَةِ فِيهِ وَأَصْرَحُ ذٰلِكَ التَّعْبِيرُ (بِأَفْعَلَ كَأَكْذَبَ النَّاسِ ) وَكَذَا قَوْلُهُمْ إِلَيْهِ الْمُنْتَهٰى فِيْ الْوَضْعِ أَوْ هُوَ رُكْنُ الْكِذْبِ وَنَحْوِ ذٰلِكَ (ثُمَّ دَجَّالٌ أَوْ وَضَّاعٌ أَوْ كَذَّابٌ) لِأَنَّهَا وَإِنْ كَانَ فِيهَا نَوْعُ مُبَالَغَةٍ لٰكِنَّهَا دُوْنَ الَّتِيْ قَبْلَهَا ـ (وَأَسْهَلُهَا) أَيِ الْأَلْفَاظِ الدَّالَّةِ عَلَى الْجَرْحِ قَوْلُهُمْ فُلَانٌ ( لَيِّنٌ أَوْ سَيِّئُ الْحِفْظِ أَوْ فِيْهِ ) أَدْنٰى (مَقَالٍ) وَبَيْنَ أَسْوَءِ الْجَرْحِ وَأَسْهَلِهٖ مَرَاتِبُ لَايَخْفٰى فَقَوْلُهُمْ مَتْرُوْكٌ أَوْ سَاقِطٌ أَوْ فَاحِشُ الْغَلَطِ أَوْ مُنْكَرُ الْحَدِيْثِ أَشَدُّ مِنْ قَوْلِهِمْ ضَعِيْفٌ أَوْ لَيْسَ بِالْقَوِيِّ أَوْ فِيْهِ مَقَالٌ

ترجمہ:......جرح کے چند درجات ہیں ان میں سے بدتر وہ وصف ہے جو مبالغہ پر
دلالت کرے اور اس سے بھی زیادہ صراحت اسم تفضیل کے لفظ میں ہے جیسے
اکذب الناس اوراسی طرح جارحین کا یہ قول الیہ المنتھی فی الوضع ( کہ وضع کا سلسلہ

اس پر بس ہے) یا ھو رکن الکذب (وہ جھوٹ کا رکن ہے) اسی طرح کے اقوال پھر اس کے بعد دجال یا وضاع یا کذاب کا درجہ ہے کیونکہ ان میں اگرچہ مبالغہ ہے مگر پھر بھی پہلے کے مقابلہ میں کم تر ہے۔ جرح پر دلالت کرنے والے الفاظ میں سب سے نرم جارحین کا یہ قول ہے فلان لین یا فلان سیئ الحفظ یا فیہ ادنی مقال جرح کے سب سے بدتر الفاظ اور اس کے سب سے نرم الفاظ کے درمیان بھی کئی مراتب ہیں جو پوشیدہ نہیں اور جارحین کا قول فلان متروک یا فلان ساقط یا فلان فاحش الغلط یا فلان منکر الحدیث یہ الفاظ فلان ضعیف یا فلان لیس بالقوی یا فیہ مقال کے مقابلہ میں زیادہ شدید ہیں۔

## مراتبِ جرح:

حافظؒ فرما رہے ہیں کہ جرح کے کل تین مراتب ہیں:

(۱)......جرح اشد (۲)......جرح اوسط (۳)......جرح اضعف

### ۱)......جرح اشد:

جرح اشد یہ ہے کہ کوئی ماہرفن حدیث کسی روای کے بارے میں ایسا لفظ ذکر کرے جس میں مبالغہ ہو مثلا اسم تفضیل کا صیغہ ذکر کرے یا ایسا صیغہ ذکر کرے جو اس کے مانند ہو تو اس کو جرح اشد کہتے ہیں مثلا اکذب الناس ، اشد الناس کذبا، الیہ النتھی فی الوضع ، الیہ المنتھی فی افتراء الکذب ، ھو رکن الکذب ، ھو منبع الکذب ، ھو معدن الکذب۔

### ۲)......جرح اوسط:

جرح اوسط یہ ہے کہ کوئی ماہرفن حدیث کسی راوی کے بارے میں ایسے الفاظ استعمال کرے جس میں پہلے درجے کے الفاظ سے کم مبالغہ ہو مثلا وضاع ، دجال یہ الفاظ اگرچہ مبالغہ ہی کے صیغہ ہیں مگر ان میں اسم تفصیل کے مقابلہ میں مبالغہ کم ہوتا ہے اسی وجہ سے اسم تفضیل کو پہلا درجہ دیا اور ان کو دوسرا درجہ دیا۔

### ۳)......جرح اضعف:

جرح اضعف یہ ہے کہ ماہرِفنِ حدیث کسی راوی کی جرح کے بارے میں بہت کمزور اور نرم

الفاظ استعمال کرے مثلا لین الحفظ ، یا فلان سیئ الحفظ یا فیہ ادنی مقال یہ سارے الفاظ مرتبہ اضعف پر دلالت کرتے ہیں۔

حافظؒ فرماتے ہیں کہ جرح اشد اور جرح اضعف کے درمیان بھی کئی مراتب ہیں جو اہل علم سے مخفی نہیں چنانچہ فلان متروك فلان ساقط ، فلان فاحش الغلط ، فلان منكر الحديث یہ الفاظ جرح میں شدید ہیں ان کے مقابلہ میں آنے والے الفاظ جرح میں ذرا کمزور ہیں مثلا فلان ضعيف ، فلان ليس بالقوى، فيه مقال وغیرہ

☆☆☆☆......☆☆☆☆

( وَ) مِنَ الْمُهِمِّ أَيْضًا مَعْرِفَةُ ( مَرَاتِبِ التَّعْدِيْلِ وَأَرْفَعُهَا الْوَصْفُ ) أَيْضًا بِمَا دَلَّ عَلَى الْمُبَالَغَةِ فِيهِ وَأَصْرَحُ ذٰلِكَ التَّعْبِيرُ ( بِأَفْعَلَ كَأَوْثَقِ النَّاسِ ) أَوْ أَثْبَتِ النَّاسِ وَإِلَيْهِ الْمُنْتَهٰى فِيْ التَّثَبُّتِ (ثُمَّ مَا تَأَكَّدَ بِصِفَةٍ ) مِنَ الصِّفَاتِ الدَّالَّةِ عَلَى التَّعْدِيْلِ ( أَوْ صِفَتَيْنِ كَثِقَةٍ ثِقَةٍ أَوْ ثَبْتٍ ثَبْتٍ أَوْ ثِقَةٍ حَافِظٍ ) أَوْ عَدْلٍ ضَابِطٍ أَوْ نَحْوِ ذٰلِكَ ( وَأَدْنَاهَا مَا أَشْعَرَ بِالْقُرْبِ مِنْ أَسْهَلِ التَّجْرِيْحِ كَشَيْخٍ ) وَيُرْوٰى حَدِيْثُهُ وَيُعْتَبَرُ بِهٖ وَنَحْوِ ذٰلِكَ وَبَيْنَ ذٰلِكَ مَرَاتِبُ لَايَخْفٰى

ترجمہ:......اور اہم امور میں سے مراتب تعدیل کی معرفت بھی ہے ان میں سے سب سے بلند وہ وصف ہے جو مبالغہ پر دلالت کرے سب سے زیادہ صریح اسم تفضیل کے ساتھ ہے مثلا اوثق الناس یا اثبت الناس یا إلیہ المنتھی فی التثبت پھر ( اس لفظ کا درجہ ہے ) جو تعدیل پر دلالت کرنے والی صفات میں سے کسی صفت سے مؤکد ہو یا دو صفتیں ہوں جیسے ثقۃ ثقۃ یا ثبت ثبت یا ثقۃ حافظ یا عادل ضابط وغیرہ اور ان میں سے سب سے ادنی وہ لفظ ہے جو جرح کے نرم الفاظ کے قریب ہو جیسے شیخ اور یروی حدیثہ اور یعتبر بہ وغیرہ اعلی اور ادنی مراتب کے درمیان کئی مراتب ہیں جو مخفی نہیں۔

## ۶ )......مراتبِ تعدیل کا علم:

اس فن کے اہم امور میں سے چھٹا اہم امر یہ ہے کہ تعدیل کے مراتب کو بھی جاننا چاہئے اور جرح کی طرح تعدیل کے بھی تین مراتب ہیں:

(۱)......تعدیل اعلی (۲)......تعدیل اوسط (۳)......تعدیل ادنی

### ۱)......تعدیل اعلیٰ:

تعدیل کا اعلیٰ مرتبہ یہ ہے کہ محدثین ناقدین کسی راوی کی توثیق اور تعدیل میں مبالغہ پر مبنی اسم تفضیل کا صیغہ یا اس کے مثل کوئی صیغہ استعمال کریں مثلاً فلان اوثق الناس ، فلان اثبت الناس ، إلیه المنتهی فی التثبت۔

### ۲)......تعدیل اوسط:

تعدیل کا اوسط مرتبہ یہ ہے کہ ناقدین کسی راوی کی توثیق وتعدیل میں دو صفتیں ذکر کریں یا ایک ہی صفت کو مکرر کر کے ذکر کریں، مثلاً فلان ثقة حافظ ، فلان ثقة ثقة ، فلان ثبت ثبت

### ۳)......تعدیل ادنیٰ:

تعدیل کا ادنیٰ مرتبہ یہ ہے کہ ناقدین کسی راوی کی توثیق میں کسی ایسی صفت کو ذکر کریں جو جرح کے ادنیٰ مرتبہ سے قریب معلوم ہو، مثلاً فلان شیخ ، یروی حدیثه (یعنی اس کی مرویات کو روایت کیا جا سکتا ہے)، یعتبر به۔

## جرح وتعدیل کے بارہ مراتب:

حافظ ابن حجر نے تقریب التہذیب کے شروع میں جرح وتعدیل کے مجموعی طور پر کل بارہ مراتب بیان کئے ہیں، یہ اگرچہ ان کی اپنی مخصوص اصطلاح ہے جو انہوں نے اپنی کتاب تقریب التہذیب میں استعمال کی ہے لیکن اب عام طور پر ہر محدث یہی اصطلاح استعمال کرتا ہے، اس لئے ان بارہ مراتب کا جاننا بھی ضروری ہے:

۱)...... پہلا مرتبہ: صحابی ہونا، یہ توثیق وتعدیل کا سب سے اعلیٰ رتبہ ہے، بلا شبہ تمام صحابہ کرام عادل ہیں، کیونکہ آپ ﷺ کا فرمان ہے: الصحابة كلهم عدول۔

۲)...... دوسرا مرتبہ: اس مرتبہ میں وہ رواۃ آتے ہیں جن کی تعدیل ائمہ جرح وتعدیل نے تاکید کے ساتھ کی ہے خواہ صیغہ اسم تفضیل استعمال کیا ہو جیسے اوثق الناس یا کسی صفت مادحہ کو لفظاً مکرر استعمال کیا ہو جیسے ثقہ ثقة یا معنیٰ میں تکرار ہو جیسے ثقة حافظ۔

۳)...... تیسرا مرتبہ: اس مرتبہ میں وہ رواۃ شامل ہیں جن کی تعدیل ائمہ نے ایک صفت مادحہ

کے ذریعہ کی ہے جیسے ثقة یامتقن (حدیث کومضبوط کرنے والا) یاثبت (مضبوط) یاعدل۔

۴)...... چوتھا مرتبہ: اس مرتبہ میں وہ رواۃ شامل ہیں جو تیسرے مرتبہ سے کچھ کم ہیں ان کے لئے حافظ صاحب نے تقریب میں صدوق یالا بأس به ، ليس به بأس کے الفاظ استعمال کئے ہیں۔

۵)...... پانچواں مرتبہ : اس مرتبہ میں وہ رواۃ شامل ہیں جو چوتھے مرتبے سے کچھ کم ہیں ان کے لئے صدوق سيئ الحفظ یاصدوق يهم یاصدوق له أوهام یاصدوق يخطئ یا صدوق تغير بآخره کے الالفاظ استعمال کئے گئے ہوں اسی طرح وہ تمام رواۃ بھی اسی طبقہ میں شامل ہیں جن پر کسی بھی بدعقیدگی کی تہمت ہومثلاً شیعہ ہونا یا قدری ہونا یا ناصبی ہونا، یا مرجی ہونا یا جہمی ہونا وغیرہ۔

۶)...... چھٹا مرتبہ : اس مرتبہ میں وہ رواۃ شامل ہیں جن سے بہت کم احادیث مروی ہیں اور ان کے بارے میں کوئی ایسی جرح ثابت نہیں جس کی وجہ سے ان کی حدیث کو متروک قرار دیا جائے ان کے لئے اگر کوئی متابع ہوتو مقبول ہے ورنہ لین الحدیث کے الفاظ استعمال کئے ہیں۔

۷)...... ساتواں مرتبہ : اس مرتبہ میں وہ رواۃ شامل ہیں جن سے روایت کرنے والے تو کافی سارے شاگرد ہیں مگر کسی امام نے ان کی توثیق نہیں کی ان کے لئے مستور یا مجھول الحال کے الفاظ استعمال کئے جاتے ہیں۔

۸)...... آٹھواں مرتبہ: اس مرتبہ میں وہ رواۃ شامل ہیں جن کی قابل اعتبار توثیق نہیں کی گئی البتہ تضعیف کی گئی ہے اگر چہ وہ تضعیف مبہم ہو ان کے لئے ضعیف استعمال کیا جاتا ہے۔

۹)...... نواں مرتبہ : اس مرتبہ میں وہ روات شامل ہیں جن سے روایت کرنے والا صرف ایک ہی شاگرد ہے اور کسی امام نے اس کی توثیق نہیں کی اس کے لئے مجھول استعمال کیا ہے۔

۱۰)...... دسواں مرتبہ : اس مرتبہ میں وہ روات شامل ہیں جن کی کسی نے بھی توثیق نہیں کی اور ان کی نہایت سخت تضعیف کی گئی ہے ان کے لئے متروک یا متروک الحدیث یا واہی الحدیث یا ساقط الحدیث کے الفاظ استعمال کئے ہیں۔

۱۱)...... گیارہواں مرتبہ : اس مرتبہ میں وہ روات شامل ہیں جو کذب کے ساتھ متہم ہوں بایں وجہ کہ ان کی روایت شریعت کے قواعد معلومہ کے خلاف ہو یا لوگوں کے ساتھ بات چیت میں ان کا جھوٹ ثابت ہو چکا ہو۔

۱۲)...... بارہواں مرتبہ : اس مرتبہ میں وہ روات شامل ہیں جن کے متعلق کذب اور وضع کے

الفاظ استعمال کئے گئے ہیں۔(از تقریب التہذیب:۱/۲۴،قدیمی کتب خانہ کراچی)

☆☆☆☆......☆☆☆☆

(وَ) هٰذِهٖ أَحْكَامٌ تَتَعَلَّقُ بِذٰلِكَ وَذَكَرْتُهَا هِنَا تَكْمِلَةً لِلْفَائِدَةِ فَأَقُوْلُ ( تُقْبَلُ التَّزْكِيَةُ مِنْ عَارِفٍ بِأَسْبَابِهَا ) لَا مِنْ غَيْرِ عَارِفٍ لِئَلَّا يُزَكِّيَ بِمُجَرَّدِ مَايَظْهَرُ لَهٗ اِبْتِدَاءً مِنْ غَيْرِ مَمَارَسَةٍ وَاخْتِبَارٍ ( وَلَوْ ) كَانَتِ التَّزْكِيَةُ صَادِرَةً (مِنْ) مُزَكٍّ ( وَاحِدٍ عَلَى الْأَصَحِّ) خِلَافًا لِمَنْ شَرَطَ أَنَّهَا لَاتُقْبَلُ إِلَّا مِنِ اثْنَيْنِ إِلْحَاقًا لَهَا بِالشَّهَادَةِ فِي الْأَصَحِّ أَيْضًا وَالْفَرْقُ بَيْنَهُمَا أَنَّ التَّزْكِيَةَ تَتَنَزَّلُ مَنْزِلَةَ الْحُكْمِ فَلَايُشْتَرَطُ فِيْهِ الْعَدَدُ وَالشَّهَادَةُ تَقَعُ مِنَ الشَّاهِدِ عِنْدَ الْحَاكِمِ فَافْتَرَقَا وَلَوْ قِيْلَ بِفَصْلٍ بَيْنَ مَا إِذَا كَانَتِ التَّزْكِيَةُ فِي الرَّاوِيْ مُسْتَنِدَةً مِنَ الْمُزَكِّيْ إِلَى اجْتِهَادِهٖ أَوْ إِلَى النَّقْلِ عَنْ غَيْرِهٖ لَكَانَ مُتَّجِهًا لِأَنَّهٗ إِنْ كَانَ الْأَوَّلُ فَلَايُشْتَرَطُ فِيْهِ الْعَدَدُ أَصْلًا لِأَنَّهٗ حِيْنَئِذٍ يَكُوْنُ بِمَنْزِلَةِ الْحَاكِمِ وَإِنْ كَانَ الثَّانِيْ فَيَجْرِيْ فِيْهِ الْخِلَافُ وَيَتَبَيَّنُ أَنَّهٗ أَيْضًا لَايُشْتَرَطُ فِيْهِ الْعَدَدُ لِأَنَّ أَصْلَ النَّقْلِ لَايُشْتَرَطُ فِيْهِ الْعَدَدُ فَكَذَا مَايَتَفَرَّعُ عَنْهُ ۔ وَاللّٰهُ أَعْلَمُ

ترجمہ:...... یہ احکام اسی (جرح وتعدیل) سے متعلق ہیں میں نے یہاں تتمیم فائدہ کے طور پر ذکر کردیئے ہیں چنانچہ میں کہتا ہوں کہ تزکیہ کے اسباب جاننے والے ہی سے تزکیہ قبول کیا جائے اس کے علاوہ سے نہیں تاکہ بلا مہارت اور بلا آزمائش جو بات محض ابتداءً ظاہر ہواس سے تزکیہ نہ کردیا جائے اگر چہ ایک ہی مزکی سے تزکیہ صادر ہو علی الاصح بخلاف ان حضرات کے جنہوں نے شہادت پر قیاس کرتے ہوئے یہ شرط لگائی ہے کہ تزکیہ صرف دو سے ہی قبول کیا جائے گا۔اور دونوں میں فرق یہ ہے کہ تزکیہ حکم کے درجہ میں ہے لہذا اس میں تعداد کی شرط نہیں لگائی جائے گی اور گواہی جو گواہ سے حاکم کے پاس واقع ہوتی ہے پس دونوں جدا جدا ہیں پس اگر کہا جائے کہ فرق اس طرح کیا گیا ہے کہ مزکی کی طرف سے راوی کے تزکیہ کا مدار اجتہاد پر ہوتا ہے یا نقل وغیرہ پر تو پھر یہ قابل توجیہ ہے کہ اگر پہلا (یعنی اجتہاد) ہے تو پھر اس میں عدد بالکل شرط نہیں کیونکہ وہ اس صورت میں حاکم کے درجہ میں ہے اور اگر دوسرا (نقل) ہو تو پھر اس میں اختلاف ہے اور ظاہر (اور راجح) یہی ہے کہ اس میں بھی عدد شرط نہیں کیونکہ نقل میں عدد کی کوئی شرط نہیں لگائی جاتی پس اسی طرح

جو اس سے متفرع ہوگا (اس میں بھی عدد کی شرط نہیں ہوگی)

## تشریح:

حافظؒ اپنے سلسلہ کلام کو توڑ کر یہاں سے دو ضروری مسائل ذکر فرما رہے ہیں۔ پہلا مسئلہ یہ ہے کہ تعدیل اور تزکیہ کس کا معتبر ہے؟ اس میں تعددِ مزکی شرط ہے یا نہیں؟ اور دوسرا مسئلہ یہ کہ جرح مقدم ہے یا تعدیل مقدم ہے؟

## تزکیہ کس کا معتبر ہے؟ اور تعدد مزکی کا مسئلہ:

اصح قول کے مطابق تزکیہ ایک شخص کا بھی معتبر ہے اس میں تعدد اور کثرت شرط نہیں البتہ شرط یہ ہے کہ وہ ایک شخص اسباب تزکیہ سے خوب واقف ہو، حاصل یہ کہ اسباب کو جاننے والے مزکی کا تزکیہ قابل قبول ہے جو شخص اسباب سے واقف نہیں اس کا تزکیہ قابل قبول نہیں

بعض محدثین کا قول یہ ہے کہ وہ تزکیہ قابل قبول ہے جو کم از کم دو شخصوں سے صادر ہوا ہو گویا وہ تعدد مزکی کے قائل ہیں اور تزکیہ کو شہادت پر قیاس کرتے ہیں کہ جس طرح گواہی وشہادت کے مسئلہ میں گواہ کے تزکیہ اور تعدیل میں ضروری ہے کہ دو شخص تزکیہ کریں اس طرح روایت کے مسئلہ میں بھی راوی کے تزکیہ کے لئے دو مزکی ہونا ضروری ہیں۔

حافظؒ نے ان کے قیاس کا یہ جواب دیا ہے کہ راوی کا تزکیہ حکم لگانے کے مرتبہ میں ہوتا ہے اور حکم لگانے میں تعدد شرط نہیں اور شاہد کے تزکیہ کا مطلب یہ ہوتا ہے کہ آدمی اس کے تزکیہ پر گواہی دے رہا ہے اور گواہی میں تعدد ضروری ہوتا ہے لہذا اس میں تعدد ضروری ہے

البتہ اس پر یہ اشکال ہوتا ہے کہ مزکی کی جانب سے راوی کا جو تزکیہ ہوتا ہے اس تزکیہ کا دار ومدار یا تو مزکی کا اجتہاد ہوتا ہے یا پھر دوسروں سے نقل پر اس کا اعتماد ہوتا ہے تو مذکورہ اختلاف کس صورت میں ہے؟

تو حافظؒ نے اس کا جواب دیا کہ اگر پہلی صورت ہو یعنی اس کا تزکیہ کا دار ومدار مزکی کا اجتہاد ہو تو بھی اس میں تعدد بالکل شرط نہیں کیونکہ اس صورت میں اس کا تزکیہ حاکم کے درجہ میں ہے اور حاکم کے لئے تعدد ضروری نہیں ہوتا۔ اور اگر دوسری صورت ہے کہ اس کا تزکیہ کا دار ومدار کسی سے نقل پر ہے تو اس صورت میں مذکورہ بالا اختلاف ہے ظاہر اور اصح بات یہی ہے کہ اس میں بھی تعدد نہیں کیونکہ نقل کی اصل میں تعدد شرط نہیں جب اصل میں تعدد شرط نہیں تو فرع میں

کیسے شرط ہوسکتا ہے؟۔ واللہ اعلم بالصواب

☆☆☆☆......☆☆☆☆

وَيَنْبَغِي أَنْ لَا يُقْبَلَ الْجَرْحُ وَالتَّعْدِيْلُ إِلَّا مِنْ عَدْلٍ مُتَيَقِّظٍ فَلَا يُقْبَلُ جَرْحُ مَنْ أَفْرَطَ فِيْهِ فَجَرَحَ بِمَا لَا يَقْتَضِي رَدَّ حَدِيْثِ الْمُحَدِّثِ كَمَا لَا يُقْبَلُ تَزْكِيَةُ مَنْ أَخَذَ بِمُجَرَّدِ الظَّاهِرِ فَأَطْلَقَ التَّزْكِيَةَ وَقَالَ الذَّهَبِيُّ وَهُوَ مَنْ أَهْلِ الْإِسْتِقْرَاءِ التَّامِ فِي نَقْدِ الرِّجَالِ لَمْ يَجْتَمِعْ اِثْنَانِ مِنْ عُلَمَاءِ هٰذَا الشَّأْنِ قَطُّ عَلٰى تَوْثِيْقِ ضَعِيْفٍ وَلَا عَلٰى تَضْعِيْفِ ثِقَةٍ اِنْتَهٰى وَلِهٰذَا كَانَ مَذْهَبُ النَّسَائِي أَنْ لَا يُتْرَكَ حَدِيْثُ الرَّجُلِ حَتّٰى يَجْتَمِعَ الْجَمِيْعُ عَلٰى تَرْكِهٖ

ترجمہ:.....اور یہ ضروری ہے کہ جرح وتعدیل (ہر ایک شخص سے) قبول نہ کی جائے بلکہ ایسے (شخص کی جرح وتعدیل قبول کی جائے) جو عادل اور بیدار ہو اور اس شخص کی جرح معتبر نہیں جو جرح میں افراط کرے بایں طور کہ وہ ایسی جرح کردے جو محدث کی حدیث کو رد کرنے کا تقاضہ نہ کرتا ہو جیسا کہ اس کا تزکیہ قبول نہیں کیا جاتا جو محض ظاہری اعتبار کرنے تزکیہ کردے اور امام ذہبی (جو نقد رجال کے سلسلے میں استقراء تام رکھتے ہیں) نے کہا کہ آج تک دو عالم (نقاد) کسی ضعیف کی توثیق یا کسی ثقہ کی تضعیف پر جمع نہیں ہوئے اسی وجہ سے امام نسائی کا مذہب یہ ہے کہ کسی محدث کی حدیث اس وقت تک متروک نہ سمجھی جائے جب تک کہ تمام ناقدین کا اس کے متروک ہونے پر اجماع واتفاق ہوجائے۔

## جرح وتعدیل کس کی قبول ہے اور کس کی نہیں؟

حافظ نے اس سلسلے میں دو شقوں پر مبنی ایک جامع اصول بیان کیا ہے کہ:

۱)..... جو شخص عادل اور متیقظ ہو یعنی اس کا حافظہ درست ہو اس کی جرح وتعدیل قابل قبول ہے

۲)..... جو شخص جرح میں افراط اور مبالغہ کرتا ہو اس کی جرح وتعدیل قابل قبول نہیں کیونکہ ایسا شخص بعض دفعہ کسی عام سی بات یا عیب کو بصورت مبالغہ پیش کرکے کسی محدث کی جرح کردے گا اور اس جرح کی وجہ سے اس محدث کی حدیث کو رد کردیا جائے گا حالانکہ اس بات یا وصف کی وجہ سے حدیث کو رد نہیں کیا جاسکتا ہے۔

چھوٹے سے کسی عیب کو بڑھا چڑھا کر پیش کرنا بالکل ایسا ہی ہے جیسے کسی محدث کی محض ظاہری صورت حال کو دیکھ کر کوئی اس کی تعدیل وتوثیق کردے حالانکہ حقیقت کے لحاظ سے اگر

دیکھا جائے تو یہ تعدیل وتوثیق کے قابل نہیں مگر ظاہری طور پر دیکھ کر تعدیل کا حکم لگا دیا، لہذا اعام سے عیب کی وجہ سے جرح کرنے والے کی جرح قابل قبول نہیں اور اسی طرح ظاہری صورت حال پر تعدیل وتوثیق کرنے والے کی تعدیل بھی قابل قبول نہیں۔

## قول امام ذہبی کا مطلب:

امام ذہبی کو نقد رجال پر بڑی کامل دستگاہ حاصل تھی انہی کے بارے میں علامہ انور شاہ کشمیریؒ فرماتے تھے کہ اگر ذہبی کو کسی اونچی جگہ پر کھڑا کر دیا جائے اور ہزاروں رواۃ کو ان کے سامنے کھڑا کر دیا جائے تو امام ذھبی ان میں سے ہر ایک کو حسب ونسب کے ساتھ پہچان لیں گے حافظؒ نے امام ذہبیؒ کا قول نقل کیا ہے کہ:

”لم یجتمع اثنان من علماء ھذا الشان قط علی توثیق ضعیف و لا علی تضعیف ثقة“

اس قول کا ظاہری مفہوم یہ ہے کہ علماء تنقید میں سے کوئی دو ناقد کسی ثقہ راوی کی تضعیف پر یا کسی ضعیف راوی کی توثیق وتعدیل پر جمع نہیں ہوئے۔

البتہ اس ظاہری مفہوم پر ایک اعتراض ہوتا ہے کہ بہت سے ایسے راوی موجود ہیں جن کی دو ناقدین نے جرح بھی کی ہے اور دو ناقدین نے توثیق بھی کی ہے مثلا ایک راوی ہے ”محمد بن اسحاق“ اس کے بارے میں علماء ناقدین کا تبصرہ ملاحظہ فرمائیے:

۱)......امام نسائی فرماتے ہیں......لیس بالقوی (قوی نہیں ہے)
۲)......امام دارقطنی فرماتے ہیں...... لایحتج به (قابل استدلال نہیں)
۳)......ابن ابی حاتم فرماتے ہیں......ضعیف الحدیث (حدیث کے معاملہ میں ضعیف ہے)
۴)...... ہشام فرماتے ہیں...... کذاب (بہت جھوٹا ہے)
۵)......امام ابوداؤدؒ فرماتے ہیں...... قدری معتزلی (قدری اور معتزلی ہے)
۶)......ابن عیینہ فرماتے ہیں...... علیه اتهام القدریة (اس پر قدری ہونے کا شبہ ہے)
۷)......امام مالکؒ فرماتے ہیں...... دجال من الدجاجلة (حد سے زیادہ جھوٹا ہے)
۸)......امام یحی بن قطان فرماتے ہیں...... اشھد ان محمد ا بن اسحاق کذاب (کہ اس کے جھوٹا ہونے کی میں گواہی دیتا ہوں)

مذکورہ بالا کبار علماء ناقدین نے محمد بن اسحاق کی بہت بری طرح جرح کی ہے ان الفاظ کو

سننے کے بعد کوئی بھی اس کی حدیث کو قبول نہیں کرے گا لیکن اسی محمد بن اسحاق کے بارے میں درج ذیل تبصرے بھی ملاحظہ فرمایئے:

۱)......شعبہ فرماتے ہیں...... انه امیر المؤمنین فی الحدیث .

۲)......علی بن المدینی فرماتے ہیں...... حدیثه عندی صحیح .

۳)......یحی بن معین فرماتے ہیں...... انه ثقة .

ان تبصروں سے محمد بن اسحاق کی توثیق وتعدیل ثابت ہو رہی ہے امام ذھبی کے قول پر اشکال یہ ہے کہ محمد بن اسحاق کو ہی لیجئے تو دو سے زیادہ علماء اس کی جرح کر رہے ہی اور دو سے زیادہ اس کی تعدیل وتوثیق کر رہے ہیں تو امام ذہبی کے قول کا کیا مطلب ہوا؟

اس اشکال کے کئی جواب دیئے گئے ہیں لیکن سب سے بہتر جواب شیخ عبدالفتح ابو غدہ نے حاشیہ رفع وتکمیل میں دیا ہے کہ یہاں اثنان سے خاص دو کا عدد مراد نہیں بلکہ اثنان سے جمیع کا مفہوم مراد ہے اور ایسا بکثرت ہوتا ہے چنانچہ کہا جاتا ہے کہ " ھذا الأمر لایختلف فیه اثنان " کہ اس معاملہ میں دو نے بھی اختلاف نہیں کیا یعنی اس پر سب متفق ہو گئے ہیں لہذا اثنان سے جمیع (سب کے سب) مراد ہے۔

اب اثنان کو جمیع کے معنی میں لینے کے بعد علامہ ذہبی کے قول کا مفہوم کی طرف دھیان کیجئے اس کا مطلب ومفہوم یہ ہوگا کہ کبھی بھی کسی ضعیف راوی کی تعدیل وتوثیق پر تمام علماء کا اجماع نہیں ہوا اور نہ ہی کسی ثقہ راوی کی جرح وتعدیل پر سب کا اتفاق ہوا۔ (حاشیہ الرفع: ۲۸۶)

اب اس مفہوم پر کوئی اشکال نہیں ہے کیونکہ من حیث الجماعہ یہ نہ کسی ضعیف کی توثیق پر جمع ہوئے ہیں اور نہ من حیث الجماعہ کسی ثقہ کی تضعیف پر جمع ہوئے ہیں، محمد بن اسحاق اگر حقیقت میں ثقہ ہیں تو سب نے ملکر کی ان کو ضعیف بھی نہیں کہا اور اگر درحقیقت ضعیف ہیں تو سب نے ملکر ان کو ثقہ بھی نہیں کہا گویا یہ امت من حیث الجماعہ اجتماعی غلطی سے محفوظ ہے۔ واللہ اعلم

جب شیخ ابو غدہ کے قول کے مطابق اثنان کو جمیع کے معنی میں لیکر علامہ ذہبی کے قول کا صحیح مفہوم سمجھ میں آ گیا تو اگلی عبارت ملاحظہ فرمایئے وہ عبارت اسی مفہوم کی تائید کرتی ہے کہ جب علماء ناقدین سب کے سب نہ عادل کی جرح پر جمع ہوتے ہیں اور ضعیف کی تعدیل پر جمع ہوتے ہیں تو اسی وجہ سے امام نسائیؒ کا طریقہ کار یہ ہے کہ وہ کسی راوی کی حدیث کو اس وقت تک رد نہیں کرتے جب تک کہ تمام علماء ناقدین اس کے ترک پر متفق نہ ہو جائیں اس لئے کہ تمام ناقدین کا

اس پر اتفاق ہو جانا اس بات کی واضح دلیل ہے کہ وہ ضعیف ہی ہے کیونکہ یہ جماعت من حیث الجماعہ اجتماعی غلطی سے محفوظ چلی آرہی ہے۔ واللہ اعلم بالصواب

☆☆☆☆......☆☆☆☆

وَلْيَحْذَرِ الْمُتَكَلِّمُ فِيْ هٰذَا الْفَنِّ مِنَ التَّسَاهُلِ فِي الْجَرْحِ وَالتَّعْدِيْلِ فَإِنَّهُ إِنْ عَدَّلَ بِغَيْرِ تَثَبُّتٍ كَانَ كَالْمُثْبِتِ حُكْمًا لَيْسَ بِثَابِتٍ فَيُخْشٰى عَلَيْهِ أَنْ يَدْخُلَ فِيْ زُمْرَةِ مَنْ رَوٰى حَدِيْثًا وَهُوَ يَظُنُّ أَنَّهُ كَذِبٌ وَإِنْ جَرَحَ بِغَيْرِ تَحَرُّزٍ أَقْدَمَ عَلَى الطَّعْنِ فِيْ مُسْلِمٍ بَرِئٍ مِنْ ذٰلِكَ وَوَسَمَهُ بِمِيْسَمِ سُوْءٍ يَبْقٰى عَلَيْهِ عَارُهُ أَبَدًا وَالْآفَةُ تَدْخُلُ فِيْ هٰذَا تَارَةً مِنَ الْهَوٰى وَالْغَرَضِ الْفَاسِدِ وَكَلَامُ الْمُتَقَدِّمِيْنَ سَالِمٌ مِنْ هٰذَا غَالِبًا وَتَارَةً مِنَ الْمُخَالَفَةِ فِي الْعَقَائِدِ وَهُوَ مَوْجُوْدٌ كَثِيْرًا قَدِيْمًا وَحَدِيْثًا وَلَايَنْبَغِيْ إِطْلَاقُ الْجَرْحِ بِذٰلِكَ فَقَدْ قَدَّمْنَا تَحْقِيْقَ الْحَالِ فِي الْعَمَلِ بِرِوَايَةِ الْمُبْتَدِعَةِ ۔

ترجمہ:......اس فن میں گفتگو کرنے والے کو جرح وتعدیل میں تساہل برتنے سے ڈرنا چاہئے کیونکہ اگر اس نے بغیر ثبوت کے تعدیل کردی تو گویا وہ ایسے حکم کو ثابت کرنے والا ہوا جو ثابت نہیں تھا تو اس کے بارے میں ڈر ہے کہ وہ اس راوی کی طرح ہو جائے گا جو حدیث کو جھوٹی گمان کر کے پھر بھی روایت کر دیتا ہے اور اگر احتیاط کے بغیر جرح کردی تو گویا اس نے اس سے بری مسلمان (کی شان) میں طعن کا اقدام کیا اور اس نے اسے ایسی بری علامت سے داغدار کیا جس کی عار ہمیشہ باقی رہے گی اور یہ آفت (خلاف واقعہ جرح) کبھی تو خواہش نفس کی وجہ سے اور کبھی غرض فاسد کی وجہ سے داخل ہوتی ہے اور متقدمین کا کلام اس سے محفوظ ہے اور کبھی عقائد کی مخالفت کی وجہ سے ہوتا ہے یہ بہت زیادہ ہے پہلے بھی اور اب بھی اس کی بنیاد پر جرح درست نہیں، بدعتی کی روایت پر عمل کے سلسلے میں تحقیق ہم پہلے بیان کر چکے ہیں:

## فن جرح وتعدیل کے عالم کی ذمہ داری:

فن جرح وتعدیل میں بحث ومباحثہ کرنے والے عالم پر واجب ہے کہ وہ سستی اور تساہل سے بچے اور اپنی ذمہ داری نبھانے میں غفلت کا شکار نہ ہو بلکہ بیدار مغزی سے کام لے کیونکہ اگر غفلت کے نتیجہ میں اس نے بغیر کسی دلیل وتعلیل کے کسی ضعیف راوی کی تعدیل تو گویا اس نے

غیر ثابت حکم کو ثابت کر دیا تو ایسی صورت میں اس تعدیل کرنے والے کا حکم اس راوی والا ہوگا جو حدیث کو جھوٹ تصور کرتا ہے لیکن پھر بھی آگے روایت کر دیتا ہے۔

اگر اس تساہل اور غفلت کی وجہ سے کسی ثقہ راوی کی جرح کر دی تو گویا اس نے عیب اور جرح سے پاک مسلمان بھائی پر بلا کسی دلیل کے محض اپنی غفلت کی وجہ سے عیب لگا دیا اور یہ عیب اس کی گردن پر ہمیشہ رہے گا۔

## جرح میں غفلت کے اسباب:

حافظؒ فرماتے ہیں کہ جرح کے باب میں آفات کا صدور بعض اوقات نفسانی خواہشات کی بناء پر آتا ہے مثلاً حسد کی بناء پر جرح کر دی یا کینہ کی وجہ سے جرح کر دی۔

بعض اوقات کسی اور غرض کی وجہ سے یہ آجاتی ہے مثلاً ذاتی دشمنی کی بناء پر کسی کی جرح کر دی یا مذہبی تعصب کی بناء پر کسی کی جرح کر دی یا شہرت کے حصول کے لئے کسی کی جرح کر دی مذکورہ بالا صورت حال کی بناء پر جرح کرنے کی امثال متقدمین و متاخرین میں بہت کم ہیں یعنی نفسانی خواہش یا ذاتی دشمنی وغیرہ کی وجہ سے عموماً محدثین جرح نہیں کرتے۔

بعض اوقات عقائد میں اختلاف کی وجہ سے کسی راوی پر جرح کر دی جاتی ہے مثلاً بعض دفعہ کوئی رافضی یا خارجی راوی ظاہری لحاظ سے عادل وثقہ ہوتا ہے مگر عقائد میں اختلاف کی وجہ سے اہل سنت والجماعت اس کی جرح کر دیتے ہیں۔ اسی طرح رافضی لوگ اہل سنت والجماعت کی بالکلیہ جرح کرتے ہیں بلکہ رافضی تو عموماً صحابہ کرام کی عدالت کے بھی قائم نہیں اسی وجہ سے حضرات شیخین کی احادیث کو تسلیم ہی نہیں کرتے۔

عقائد کے اختلاف کی وجہ سے کسی کی جرح کر دینے کی امثال متقدمین میں بھی تھیں اور متاخرین میں بھی ہیں لہذا عقیدہ میں اختلاف کی وجہ سے جرح کرنا درست نہیں کیونکہ اس سے روایت حدیث کا مسئلہ شکوک وشبہات کا شکار ہو جائے گا چنانچہ اگر صحیح مسلم و بخاری کے رجال کا مطالعہ کیا جائے تو اس سے معلوم ہوتا ہے کہ ان میں بھی بعض شیعہ اور بعض ناصبی ہیں۔

(شرح القاری: ۷۴۰)

غور و خوض کرنے سے معلوم ہوتا ہے کہ جرح میں غفلت کے کل اسباب پانچ ہیں جیسا کہ علامہ ابن دقیق العید نے تحریر فرمایا ہے:

۱)...... نفسانی خواہشات اور اغراض فاسدہ کی بناء پر۔ یہ مرض متقدمین میں نہیں تھا البتہ متاخرین میں بہت زیادہ ہے۔

۲)...... عقائد میں اختلاف کی بناء پر متقدمین و متاخرین دونوں میں یہ مرض موجود ہے۔

۳)...... حضرات صوفیاء اور حضرات علماء کے اختلاف کی بناء پر۔

۴)...... مراتب علوم سے جہالت کی بناء پر یہ مرض متاخرین میں بہت زیادہ ہے۔

۵)...... پرہیزگاری نہ ہونے کی بناء پر دوسرے کی مذمت کرنا، یہ مرض معاصرین میں بہت زیادہ ہوتا ہے۔

☆☆☆☆......☆☆☆☆

( وَالْجَرْحُ مُقَدَّمٌ عَلَى التَّعْدِيْلِ ) وَأَطْلَقَ ذٰلِكَ جَمَاعَةٌ وَلٰكِنْ مَحَلُّهُ ( إِنْ صَدَرَ مُبَيَّنًا مِنْ عَارِفٍ بِأَسْبَابِهِ ) لِأَنَّهُ إِنْ كَانَ غَيْرَ مُفَسَّرٍ لَمْ يَقْدَحْ فِيْ مَنْ ثَبَتَتْ عَدَالَتُهُ وَإِنْ صَدَرَ مِنْ غَيْرِ عَارِفٍ بِالْأَسْبَابِ لَمْ يُعْتَبَرْ بِهِ أَيْضًا ( فَإِنْ خَلَا ) الْمَجْرُوْحُ ( عَنِ التَّعْدِيْلِ قُبِلَ ) الْجَرْحُ فِيْهِ ( مُجْمَلًا ) غَيْرَ مُبَيَّنِ السَّبَبِ إِذَا صَدَرَ مِنْ عَارِفٍ ( عَلَى الْمُخْتَارِ ) لِأَنَّهُ إِذَا لَمْ يَكُنْ فِيْهِ تَعْدِيْلٌ فَهُوَ فِيْ حَيِّزِ الْمَجْهُوْلِ وَإِعْمَالُ قَوْلِ الْمُجَارِحِ أَوْلٰى مِنْ إِهْمَالِهِ وَمَالَ ابْنُ الصَّلَاحِ فِيْ مِثْلِ هٰذَا إِلَى التَّوَقُّفِ۔

ترجمہ:...... اور جرح مقدم ہے تعدیل پر اور ایک جماعت نے اسے مطلق رکھا لیکن اس کا محل یہ ہے کہ اگر کسی اسباب جرح کے عالم سے بصورت مفسر ثابت ہو (تو پھر ٹھیک ہے) اس لئے کہ اگر جرح غیر مفسر اس شخص پر جس کی عدالت ثابت ہے تو اسے کوئی نقصان نہیں اور اگر جرح اسباب جرح سے ناواقف سے صادر ہو تو اس کا کوئی بھی اعتبار نہیں اور اگر مجروح جرح مجمل سے پہلے تعدیل سے خالی ہو جبکہ وہ عالم سے صادر ہو تو قول مختار کے مطابق ایسی جرح مقبول ہے کیونکہ اس میں تعدیل نہیں تو وہ مجہول ہے اور جرح کرنے والے کے قول پر عمل کرنا اس کو مہمل چھوڑنے سے بہتر ہے اس مقام پر ابن صلاح توقف کی طرف مائل ہوئے ہیں۔

## جرح مقدم ہے یا تعدیل مقدم ہے؟

اس مسئلہ کی تحقیق سے پہلے درج ذیل اصطلاحات کا ذہن نشین ہونا ضروری ہے:

## جرح مبہم کی تعریف:

جرح مبہم اس جرح کو کہتے ہیں جس میں جرح کرنا والا عالم ناقد جرح کے ساتھ کوئی سبب یا وجہ یا علت ذکر نہ کرے بس یوں کہہ دے ''ھوضعیف'' یا ''انہ متروک'' مگر اس کی علت ذکر نہ کرے تو یہ جرح مبہم ہے۔

## جرح مفسر کی تعریف:

جرح مفسر اس جرح کو کہتے ہیں جس میں جرح کرنے والا عالم ناقد جرح کے ساتھ ساتھ کوئی سبب، وجہ یا علت بھی بیان کرے کہ میں اس راوی پر جرح کا حکم اس کی فلاں حرکت کی وجہ سے لگا رہا ہوں۔

## تعدیل مبہم کی تعریف:

تعدیل مبہم اس تعدیل کو کہتے ہیں جس میں تعدیل کرنے والا عالم تعدیل کرنے کے ساتھ کوئی سبب یا وجہ یا علت ذکر نہ کرے۔

## تعدیل مفسر کی تعریف:

تعدیل مفسر اس تعدیل کو کہتے ہیں جس میں تعدیل کرنے والا عالم ناقد تعدیل کرنے کے ساتھ ساتھ کوئی سبب، وجہ یا علت بھی بیان کرے کہ میں اس راوی پر اس وجہ سے عدالت کا حکم لگا رہا ہوں۔

## تقدیم جرح کا مسئلہ:

ایک مسلمان کے بارے میں حسن ظن کے پیش نظر راوی کے اندر عدالت اصل ہے لیکن اگر کسی راوی کے بارے میں جرح بھی موجود ہو اور عدالت بھی موجود ہو تو اس طرح کے تعارض کی صورت میں سوال یہ ہے کہ کیا جرح مطلقاً تعدیل پر مقدم ہے یا اس میں کچھ تفصیل ہے؟

حافظ ابن حجرؒ فرماتے ہیں کہ بعض علماء حدیث کا مذہب یہ ہے کہ جرح علی الاطلاق تعدیل پر مقدم ہے خواہ جرح مبہم ہو یا مفسر، بہرصورت جرح مقدم ہے کیونکہ جرح کرنے والا عالم ناقد اس راوی کے بارے میں ایسے وصف پر واقفیت رکھتا ہے جس کی تعدیل کرنے والے عالم ناقد

کو خبر نہیں یا یوں کہیئے کہ جرح کرنے والا عالم ناقد ظاہری نقطۂ نظر سے تعدیل کرنے والے کی تصدیق کرتا ہے کہ ٹھیک ہے کہ اس راوی میں ظاہری طور پر کوئی خرابی نہیں مگر میں اس کی باطنی خرابی سے واقف ہوں جس سے آپ بے خبر ہیں لہذا ایسی صورت میں جرح مطلقا مقدم ہوگی۔

لیکن حافظ ابن حجرؒ علی الاطلاق تقدیم جرح پر راضی نہیں ہیں اسی وجہ سے فرمار ہے ہیں کہ ایسے تعارض کی صورت میں علماء محققین کے نزدیک کچھ تفصیل ہے اور وہ تفصیل یہ ہے کہ:

۱)......پہلی صورت : یہ ہے کہ ایک راوی کی جرح بھی گئی ہے اور تعدیل بھی کی گئی ہے جس عالم ناقد نے اس کی جرح کی ہے وہ اسباب جرح سے خوب واقف ہے اور اس نے جرح مبہم نہیں بلکہ تفسیر وتفصیل کے ساتھ بیان کی ہے تو ایسی صورت میں تعدیل کے مقابلہ میں جرح مقدم ہوگی اس صورت میں جرح مفسر کی شرط لگائی گئی ہے کیونکہ جرح مبہم ایسے راوی پر اثر انداز نہیں ہوسکتی جس کی تعدیل ثابت ہو چکی ہو۔

۲)......دوسری صورت : یہ ہے کہ ایک راوی کی جرح بھی کی گئی ہے اور تعدیل بھی کی گئی ہے مگر جس ناقد نے جرح کی ہے وہ اسباب جرح سے واقفیت نہیں رکھتا یا واقفیت تو رکھتا ہے لیکن جرح مبہم بیان کی ہے تفسیر وتفصیل نہیں کی تو ایسی صورت میں تعدیل کے مقابلہ میں جرح راجح نہیں ہوگی بلکہ تعدیل راجح ہوگی۔

۳)......تیسری صورت : یہ ہے کہ کسی ایسے راوی کی جرح مبہم کی گئی ہے جو ثبوت تعدیل سے خالی ہے یعنی اس کی تعدیل نہیں کی گئی تو ایسی جرح مقبول ہے یا نہیں؟ حافظ ابن حجرؒ فرماتے ہیں کہ اگر عالم ناقد اسباب جرح سے واقف ہو تو اس صورت میں قول مختار یہ ہے کہ جرح قبول کی جائے گی البتہ علامہ ابن صلاح نے ایسے راوی کو ''مجروح'' سمجھنے میں توقف کا اظہار کیا ہے

## جرح مبہم کی قبولیت میں علماء احناف کا مذہب:

اس تیسری صورت میں حافظ ابن حجر کا یہ کہنا کہ قول مختار کے مطابق ''جرح مبہم'' قابل قبول ہے یہ محل نظر ہے کیونکہ اس صورت میں اکثر محدثین اور علماء احناف کے نزدیک ''جرح مبہم'' قابل قبول نہیں چنانچہ خطیب بغدادی نے الکفایہ میں، علامہ نووی نے المنہاج شرح مسلم بن الحجاج میں، علامہ اکرم سندھی نے امعان النظر میں، علامہ نسفی نے المنار میں جرح مبہم کو رد کرتے ہوئے فرمایا کہ جرح مفسر ہی معتبر ہے جرح مبہم کا کوئی اعتبار نہیں۔ علامہ بدرالدین عینی

اور علامہ زاہد الکوثری سے بھی اسی طرح منقول ہے۔

☆☆☆☆......☆☆☆☆

(فَصْلٌ : وَ) مِنَ الْمُهِمِّ فِيْ هٰذَا الْفَنِّ (مَعْرِفَةُ كُنَى الْمُسَمِّيْنَ) مِمَّنِ اشْتَهَرَ بِاِسْمِهٖ وَلَهٗ كُنْيَةٌ لَايُؤْمَنُ أَنْ يَأْتِيَ فِيْ بَعْضِ الرِّوَايَاتِ مَكْنِيًّا لِئَلَّا يُظَنَّ أَنَّهٗ آخَرُ (وَ) مَعْرِفَةُ (أَسْمَاءِ الْمُكَنِّيْنَ) وَهُوَ عَكْسُ الَّذِيْ قَبْلَهٗ (وَ) مَعْرِفَةُ (مَنْ اِسْمُهٗ كُنْيَتُهٗ) وَهُمْ قَلِيْلٌ (وَ) مَعْرِفَةُ (مَنِ اخْتُلِفَ فِيْ كُنْيَتِهٖ) وَهُوَ كَثِيْرٌ (وَ) مَعْرِفَةُ (مَنْ كَثُرَتْ كُنَاهُ) كَابْنِ جُرَيْجٍ لَهٗ كُنْيَتَانِ أَبُوالْوَلِيْدِ وَأَبُوْخَالِدٍ (أَوْ) كَثُرَتْ (نُعُوْتُهٗ) وَأَلْقَابُهٗ.

ترجمہ:......اور اس فن کے اہم امور میں سے اسموں کی کنیتوں کی معرفت ہے جو اپنے اسم کیساتھ مشہور ہوں اور ان کی کوئی کنیت بھی ہو تو وہ اس سے مامون نہیں کہ بعض روایات میں وہ کنیت کے ساتھ آجائے تاکہ یہ گمان نہ ہو کہ وہ کوئی اور ہے اور (اسی طرح) کنیت والوں کے اسماء (بھی اہم امور میں ہیں) اور یہ پہلے کا الٹ ہے اور اس کی معرفت (بھی اہم امور میں سے ہے) کہ جس کا اسم اس کی کنیت ہو اور یہ بہت قلیل ہے اور اس کی معرفت (بھی اہم امور میں سے ہے) جس کی کنیت میں اختلاف ہو اور یہ بہت زیادہ ہے اور اس کی معرفت بھی (اہم امور میں سے) کس کی کنیتیں بہت زیادہ ہوں مثلاً ابن جریج اس کی دو کنیتیں ہیں (ایک) ابوالولید (دوسری) ابوالخالد اور (اس کی معرفت بھی اہم امور میں سے ہے) جس کی صفتیں اور القاب زیادہ ہوں۔

## تشریح:

جرح وتعدیل کی بحث سے پہلے اس فن کے اہم امور میں سے چھ اہم امور کا تذکرہ ہو چکا ہے، اب دوبارہ اسی سلسلے کو آگے چلاتے ہوئے حافظؒ ساتواں اہم امر ذکر فرما رہے ہیں۔ اس عبارت سے اسماء، کنیتوں اور القاب کی وجہ سے پیدا ہونے والے اشتباہ والتباس سے بچنے کے لئے اسماء، کنیت اور القاب کی معرفت کا بیان شروع کر رہے ہیں۔ اس بحث کا دارومدار اسم، کنیت اور لقب پر ہے لہذا پہلے یہ جاننا ضروری ہے کہ اسم، کنیت اور لقب کس کو کہتے ہیں۔

## اسم کی تعریف:

اسم اس لفظ کو کہتے ہیں کہ ذات مسمیٰ کے لئے علامت کے طور پر وضع کیا گیا ہو۔

## کنیت کی تعریف:

کنیت اس لفظ کو کہتے ہیں جو بعض دفعہ آباء واجداد کی طرف ،بعض دفعہ بیٹے کی طرف اور بعض دفعہ ماں کی طرف نسبت کرنے سے وجود میں آتا ہے اور پھر وہ لفظ علامت ونشانی کا درجہ حاصل کر لیتا ہے مثلا ابن جریج ۔ابوحنیفہ، ام ایوب، ابن علیہ، ابن ماجہ، ابواسحاق وغیرہ

## لقب کی تعریف:

لقب اس لفظ کو کہتے ہیں جو کسی قابلیت وصلاحیت پر یا کسی منصب ومقام پر یا صنعت وحرفت پر دلالت کرتا ہو مثلا شیخ الاسلام ۔امیر المومنین فی الحدیث ۔حذاء، حداد وغیرہ

اسماء، کنیت اور القاب کے ہیر پھیر کو سمجھنے کے لئے اس فن کے طالب علم کو درج ذیل باتوں کی طرف خصوصی توجہ دینا ہوگی۔

## ۷)......اسماء سے مشہور ہونے والے رواۃ کی کنیتوں کا علم:

و مِنَ الْمُهِمِّ فِيْ هٰذَا الْفَنِّ ( مَعْرِفَةُ كُنَى الْمُسَمَّيْنَ ) اس فن کے اہم امور میں سے ساتواں اہم امر یہ جاننا ضروری ہے کہ جو رواۃ عام طور پر اپنے ناموں کے ساتھ مشہور ومعروف ہیں ان کی کنیتیں کیا کیا ہیں؟ اور یہ جاننا اس لئے ضروری ہے کہ اگر وہ کسی سند میں اسم سے ہٹ کر کنیت کے ساتھ مذکور ہو تو اسے کوئی علیحدہ مستقل راوی نہ شمار کر لیا جائے بلکہ اس بات کا علم ہو جائے کہ یہ وہی راوی ہے جس کا فلاں نام ہے یہ کوئی علیحدہ نہیں ہے مثلا ایک راوی عبداللہ بن شداد ہے جو اسی نام سے مشہور ومعروف ہے مگر بعض روایات میں ''ابوالولید'' کی کنیت کے ساتھ بھی آیا ہے اب جس شخص کو یہ معلوم نہیں ہوگا کہ ابوالولید کنیت عبداللہ بن شداد کی ہے تو وہ ابوالولید کو علیحدہ راوی شمار کرے گا حالانکہ یہ دونوں ایک ہی ذات کے لئے ہیں ایک اس کا اسم ہے اور دوسرا اس کی کنیت ہے۔

(شرح القاری:۷۴۴)

## ۸)......کنیتوں سے مشہور ہونے والے رواۃ کے اسماء کا علم:

( وَ) مَعْرِفَةُ (أَسْمَاءِ الْمُكَنَّيْنَ ) وَهُوَ عَكْسُ الَّذِیْ قَبْلَهٗ اس فن کے اہم امور میں سے آٹھواں اہم امر یہ جاننا ضروری ہے کہ جو رواۃ عام طور پر کنیتوں کے ساتھ مشہور ہیں ان کے اسماء کیا کیا ہیں؟ اور یہ جاننا اس لئے ضروری ہے کہ ایک راوی جو کنیت کے ساتھ مشہور ہے اگر وہ کسی سند میں کنیت کے بجائے اسم کے ساتھ مذکور ہو تو اسے علیحدہ مستقل راوی نہ شمار کرلیا جائے

## ۹)......ان رواۃ کا علم جنکی کنیتیں ہی ان کا نام ہیں:

( وَ) مَعْرِفَةُ ( مَنْ اِسْمُهٗ كُنْيَتُهٗ) وَهُمْ قَلِيْلٌ اس فن کے اہم امور میں سے نواں اہم امر ایسے رواۃ کو جاننا ضروری ہے کہ جن کا علیحدہ سے مستقل طور پر کوئی نام نہیں ہے بلکہ کنیت ہی ان کے نام کے طور پر استعمال کی جاتی ہے ایسے رواۃ کی دو قسمیں ہیں:

الف:......ایسے رواۃ جن کی صرف وہی کنیت ہے جو نام کے طور پر استعمال ہوتی ہے اور کوئی کنیت نہیں، مثلاً ابو بلال اشعری اور ابو حصین، ان کی صرف ایک ہی کنیت ہے اس کے علاوہ کوئی اور ان کی کنیت نہیں ہے بلکہ ایک دفعہ ان سے سوال کیا گیا تو انہوں نے جواب دیا کہ

"لیس لی اسم ، اسمی و کنیتی واحد"

ب:......ایسے رواۃ جن کی ایک کنیت تو وہ ہے جو ان کے نام کے طور پر استعمال ہوتی ہے، اس کے علاوہ بھی ان کی ایک کنیت ہے جو بطور کنیت استعمال ہوتی ہے گویا کنیت کی کنیت ہوتی ہے۔ مثلاً ابو بکر بن محمد بن عمرو بن حزم انصاری ان کی بطور نام والی کنیت ابو بکر ہے اور دوسری کنیت ابو محمد ہے اسی طرح فقہاء سبعہ میں سے ایک ابو بکر بن عبدالرحمٰن بن حارث ہیں ان کی بطور نام والی کنیت ابو بکر ہے اور دوسری کنیت ابو عبدالرحمٰن ہے۔ (شرح القاری:۷۴۶)

## ۱۰)......رواۃ کی کنیتوں کے اختلاف کا علم:

( وَ) مَعْرِفَةُ (مَنِ اخْتُلِفَ فِیْ كُنْيَتِهٖ) وَهُوَ كَثِيْرٌ: اس فن کے اہم امور میں سے دسواں اہم امر رواۃ کی کنیتوں کے اختلاف کو جاننا ہے اور یہ اختلاف کنیت رواۃ حدیث میں بہت زیادہ ہے۔ اور اس اختلاف کو جاننا اس لئے ضروری ہے کہ اگر ایسا راوی کسی سند میں اپنی مشہور کنیت کے علاوہ کسی دوسری کنیت کے ساتھ مذکور ہو تو اسے علیحدہ مستقل راوی نہ شمار

کرلیا جائے مثلاً اسامہ بن زید الحب یہ ایک روای ہے اس کے نام میں کوئی اختلاف نہیں البتہ اس کی کنیت میں کافی اختلاف ہے بعضوں نے اس کی کنیت ابوزید ذکر کی ہے، بعضوں نے اس کی کنیت ابومحمد ذکر کی ہے جبکہ بعضوں نے اسے ابوخارجہ کی کنیت سے مکنیٰ کیا ہے۔ لہذا اختلاف کنیت کا جاننا بھی نہایت ضروری ہے۔ (شرح القاری: ۷۴۶)

اسی میں وہ صورت بھی داخل ہے کہ راوی کی کنیت میں تو کوئی اختلاف نہ ہو البتہ اس کے نام میں اختلاف ہو مثلاً ایک راوی ہے ابوبصرہ غفاری ان کی کنیت ابو بصرہ ہے اس میں کوئی اختلاف نہیں مگر ان کے نام کے بارے میں اختلاف ہے بعضوں نے کہا کہ ان کا نام حُمیل ہے بعضوں نے کہا کہ اس کا نام زید ہے جبکہ بعضوں کا کہنا ہے کہ اس کا نام بصرہ بن ابوصرہ ہے۔
(شرح القاری: ۷۴۷)

## ۱۱)...... کثیر الکنیت، کثیر الالقاب اور کثیر الصفات رواۃ کا علم:

(وَ)مَعْرِفَةُ (مَنْ كَثُرَتْ كُنَاهُ) ......اس فن کے اہم امور میں سے گیارہواں اہم امر ان رواۃ کا علم ہے جن کی یا تو کنیتیں بہت زیادہ ہیں یا ان کے القاب بہت زیادہ ہیں یا ان کی نسبتیں بہت زیادہ ہیں اس کا علم اس لئے ضروری ہے کہ کہیں کنیت ولقب کے بدلنے سے اسے علیحدہ مستقل راوی نہ سمجھ لیا جائے مثلاً ابن جریج ایک راوی ہے، اس کی کنیت ابوالولید ہے جبکہ اس کی دوسری کنیت ابوخالد ہے اسی طرح منصور بن منعم فراوی سمعانی ایک راوی ہے اس کی تین کنیتیں ہیں ایک ابوبکر دوسری ابوالفتح اور تیسری ابوالقاسم۔

## نعوت کی مراد کی تعیین اور القاب کی صورتیں:

كَثُرَتْ (نُعُوتُهُ) ...... اس عبارت میں نعوت کا لفظ آیا ہے اس سے کیا مراد ہے؟ بعض حضرات نے نعوت سے بھی القاب ہی مراد لئے ہیں لیکن حقیقت یہ ہے کہ القاب خاص ہیں اور نعوت عام ہیں نعوت جس طرح القاب کو شامل ہے اسی طرح کسی شہر، علاقہ یا صنعت کی طرف نسبت کو بھی نعوت شامل ہے۔ القاب کی کئی صورتیں ہیں:

الف:......بعض ایسے القاب ہوتے ہی کہ ان کو روایت ودرایت دونوں جگہ میں ذکر کرنا جائز ہے چاہے اس لقب کے علاوہ اس شخص کا کوئی اور لقب ہو یا نہ ہو مثلاً حضرت علی کرم اللہ وجہہ کسی وجہ سے حضرت فاطمہؓ سے ناراض ہوکر زمین پر جاکر لیٹ گئے تھے تو آپ ﷺ نے

انہیں ''قم یا أبا التراب'' کہہ کر پکارا اس سے بہتر لقب حضرت علی کے لئے اور کوئی نہ تھا حالانکہ ابوالحسین، ابوالحسن بھی ان کے القاب تھے۔

ب :......بعض القاب ایسے ہوتے ہی جن کو ذکر کرنا جائز نہیں اگر ایسے القاب سے ملقب راویوں کو اس لقب کے علاوہ کسی دوسری طرح ذکر کرنے کی کوئی اور صورت اگر ہے تو پھر اس لقب کو ذکر کرنے کی اجازت نہیں۔

ج :......البتہ اگر مذکورہ بالا رواۃ کے لئے صرف ایسے ہی القاب ہیں ان کے علاوہ ان کو ذکر کرنے کا کوئی ذریعہ نہیں تو اسی لقب کو ذکر کرنے کی گنجائش ہے مثلاً ؑ :اعرج وغیرہ

اسی طرح معاویہ بن عبدالحکیم ہیں یہ مکہ کی طرف جاتے ہوئے راستہ میں بھٹک گئے تھے اور راستہ بھول گئے تھے جس کی وجہ سے انہیں ''ضال'' کے لقب سے پکارا جانے لگا۔ان کو اس کے علاوہ کسی اور ذریعہ سے پکارا جاسکتا ہو تو اس سے پکارنے کی اجازت نہیں، ہاں اگر اس کے علاوہ کسی اور ذریعہ سے پکارنے کی کوئی صورت نہ ہو تو کوئی حرج نہیں۔(شرح القاری:۷۴۸)

☆☆☆☆......☆☆☆☆

(وَ) مَعْرِفَةُ (مَنْ وَافَقَتْ كُنْيَتُهُ اِسْمَ أَبِيهِ) كَأَبِيْ إِسْحَاقَ اِبْرَاهِيمَ بْنِ اِسْحَاقَ الْمَدَنِيِّ أَحَدِ أَتْبَاعِ التَّابِعِيْنَ وَفَائِدَةُ مَعْرِفَتِهِ نَفْيُ الْغَلَطِ عَمَّنْ نَسَبَهُ إِلٰى أَبِيهِ فَقَالَ :ثَنَا اِبْنَ اِسْحَاقَ فَنُسِبَ إِلَى التَّصْحِيْفِ وَإِنَّ الصَّوَابَ ثَنَا أَبُوْاِسْحَاقَ أَوْ بِالْعَكْسِ) كَإِسْحَاقَ بْنِ أَبِيْ اِسْحَاقَ السَّبِيْعِيْ

ترجمہ:......اور اس کی معرفت (بھی اہم امور میں سے ہے) جس کی کنیت اس کے والد کے نام کے موافق ہو مثلاً ابو اسحاق ابراہیم بن اسحاق مدنی، تبع تابعین میں سے ہے اور اس کی معرفت کا فائدہ یہ ہے کہ اس شخص سے غلطی کی نفی ہو جائے گی جو اس کو اس کے باپ کی طرف منسوب کر کے یوں کہے اخبرنا ابن اسحاق تو اسے غلطی کی طرف منسوب کیا جا سکے گا اور یوں کہا جائے گا کہ درست یہ ہے اخبرنا ابو اسحاق یا اس کے برعکس جیسے اسحاق بن ابی اسحاق سبیعی۔

## ۱۲)...... باپ کے نام جیسی کنیت رکھنے والے رواۃ کا علم:

اس فن کے اہم امور میں سے بارہواں اہم امر اس راوی کی معرفت ہے جس کی کنیت اس کے باپ کے نام کے موافق ہو مثلاً ابو اسحاق ابراہیم بن اسحاق مدنی یہ ایک راوی ہے اور تبع

تابعی ہے، اس کے والد کا نام اسحاق ہے جس کی وجہ سے اسے ابن اسحاق کہنا بھی درست ہے اور خود ان کی اصل کنیت ابو اسحاق ہے اگر کسی کو ان کے والد کے نام کا علم نہیں ہوگا تو وہ ابن اسحاق کو یا تو غلطی پر محمول کرے گا کہ یہ غلط ہے اور صحیح ابو اسحاق ہے یا اس ابن اسحاق کو علیحدہ مستقل راوی شمار کر بیٹھے گا حالانکہ اس راوی کو ابو اسحاق کہنا بھی درست ہے اور ابن اسحاق کہنا بھی درست ہے کیونکہ یہ اس قبیل ہے کہ راوی کی کنیت باپ کے نام کے موافق و مطابق ہوگئی۔

## مدنی اور مدینی کا فرق:

گاؤں کے مقابلہ میں مطلق شہر کی طرف نسبت کرنی ہو تو مدینی کہا جاتا ہے اور اگر مدینہ منورہ کی طرف نسبت کرنی ہو تو مدنی کہا جاتا ہے البتہ علی بن المدینی کے والد مدینہ منورہ کے رہنے والے تھے قاعدہ وقیاس کے مطابق انہیں مدنی کہنا چاہئے تھا مگر خلاف قیاس یہ مدینی سے مشہور ہو گئے۔

## ۱۳)...... باپ کی کنیت کے موافق نام رکھنے والے رواۃ کا علم:

اس فن کے اہم امور میں سے تیرھواں اہم امر اس راوی کی معرفت ہے جس کا نام اس کے باپ کی کنیت کے مطابق ہو مثلاً اسحاق بن ابی اسحاق سبیعی لہذا جب ان کے والد ابو اسحاق ہیں تو یہ راوی خود ابن ابی اسحاق ہوئے اب اگر کسی جگہ ابن ابی اسحاق کہہ دیا جائے تو اس کو غلط نہیں سمجھنا چاہئے۔ اس فرق کو جاننے کا فائدہ یہ ہے کہ تبدیل وتقلیب کی صورت میں ذہن مشوش نہ ہو اور بندہ اس کی تقلیب والی صورت کو عدم علم کی وجہ سے مستقل راوی تصور کر بیٹھے گا۔

## سبیعی کی توضیح:

سبیعی یہ یمن کے ایک قبیلہ کی طرف منسوب ہے یہ قبیلہ یمن سے ہجرت کر کے کوفہ میں مقیم ہو گیا تھا۔ اسحاق ابن ابی اسحاق سبیعی اسی قبیلہ سے تعلق رکھتے ہیں۔

☆☆☆☆......☆☆☆☆

(أَوْ)وَافَقَتْ ( كُنْيَتُهُ كُنْيَةَ زَوْجَتِهِ ) كَأَبِي أَيُّوبَ الْأَنْصَارِيِّ وَأُمِّ أَيُّوبَ صَحَابِيَّانِ مَشْهُوْرَانِ (أَوْ وَافَقَ اِسْمَ شَيْخِهِ اِسْمَ أَبِيهِ ) كَالرَّبِيعِ بْنِ أَنَسٍ هٰكَذَا يَأْتِي فِي الرِّوَايَاتِ فَيُظَنُّ أَنَّهُ يَرْوِي عَنْ أَبِيهِ كَمَا وَقَعَ فِي الصَّحِيحِ عَنْ عَامِرِ بْنِ سَعْدٍ عَنْ سَعْدٍ وَهُوَ أَبُوهُ وَلَيْسَ أَنَسٌ شَيْخُ الرَّبِيعِ وَالِدَهُ بَلْ

أَبُوْهُ بِكْرِيٌّ وَشَيْخُهُ أَنْصَارِيٌّ وَهُوَ أَنَسُ بْنُ مَالِكٍ الصَّحَابِيُّ الْمَشْهُوْرُ وَلَيْسَ الرَّبِيْعُ الْمَذْكُوْرُ مِنْ أَوْلَادِهِ

ترجمہ:......اور(اس راوی کی معرفت بھی اہم امور میں ہے ) جس کی کنیت اس کی بیوی کی کنیت کے مثل ہے جیسے ابوایوب انصاری اورام ایوب ، دونوں مشہور صحابی ہیں یا اس کے استاد کا نام اس کے والد کے نام کے موافق ہو جیسے ربیع بن انس عن انس بعض روایات میں اسی طرح ہے تو یہ گمان ہوتا ہے کہ وہ والد سے روایت کرتے ہیں جیسا کہ صحیح میں عن عامر بن سعد عن سعد واقع ہوا ہے تو یہ (استاد) اس کا والد ہے لیکن ربیع کا استاد انس اس کا والد نہیں ہے بلکہ اس کا والد تو بکری ہے جبکہ استاد انصاری ہے اور انس بن مالک مشہور صحابی ہیں اور یہ ربیع اس ( شیخ انصاری ) کی اولاد میں سے نہیں ہیں۔

## ۱۴)......زوجہ کی کنیت کے موافق کنیت رکھنے والے رواۃ کا علم:

اس فن کے اہم امور میں چودھواں اہم امر اس راوی سے متعلق جاننا ہے جس کی کنیت اس کی زوجہ کی کنیت کے مطابق ہو مثلا ابو ایوب انصاری مشہور صحابی ہیں ان کی بیوی کی کنیت ام ایوب ہے یہ بھی مشہور صحابیہ ہیں دونوں میاں بیوی کی کنیت ایک ہی بیٹے ''ایوب'' کی طرف نسبت کر کے ہے اس کا جاننا اس لئے ضروری ہے تا کہ بندہ تحریف سے بچ جائے کہیں ابو ایوب کی جگہ ام ایوب یا ام ایوب کی جگہ ابو ایوب نہ سمجھ لے۔ واللہ اعلم بالصواب

## ۱۵)......والد اور شیخ کے نام میں موافقت رکھنے والے رواۃ کا علم:

اس فن کے اہم امور میں پندرہواں اہم امر یہ ہے کہ اس راوی سے متعلق جاننا ضروری ہے جس کے والد کا نام اور اس کے استاد و شیخ کا نام ایک جیسا ہو مثلا ربیع بن انس عن انس اس میں ربیع جو انس سے روایت کر رہے ہیں وہ اس کے والد نہیں بلکہ کوئی اور ہیں جو اس کے شیخ ہیں اس کو جاننے کا فائدہ یہ ہے کہ کوئی شخص یہ نہ سمجھ لے کہ ربیع اپنے والد سے روایت کرتے ہیں ربیع کے والد انس قبیلہ بکر سے تعلق رکھتے ہیں جبکہ ربیع کے شیخ انس انصاری ہیں یعنی انصار سے تعلق رکھتے ہیں لہذا ربیع راوی حضرت انس انصاری کی اولاد میں سے نہیں بلکہ انس بکری کی اولاد میں سے ہے۔

یہ اشتباہ اس لئے پیدا ہوسکتا ہے کہ بہت ساری مثالیں ایسی ہیں جن میں راوی اپنے والد سے روایت کرتا ہے مثلاً عن عامر بن سعد عن سعد یہ صحیح بخاری کی ایک سند ہے یہاں عامر بن سعد راوی اپنے ہی والد سے روایت کررہا ہے گویا سعد والد بھی ہے اور شیخ بھی ہے جبکہ مذکورہ بالا سند عن ربیع بن انس عن انس میں ایسا نہیں کہ راوی کا والد انس والد بھی ہو اور شیخ بھی، کیونکہ والد انس بکری ہے جبکہ شیخ انس انصاری ہے۔ واللہ اعلم

☆☆☆☆......☆☆☆☆

( وَ) مَعْرِفَةُ ( مَنْ نُسِبَ إِلٰى غَيْرِ أَبِيْهِ كَالْمِقْدَادِ بْنِ الْأَسْوَدِ ) نُسِبَ إِلَى الْأَسْوَدِ الزُّهْرِيِّ لِأَنَّهُ تَبَنَّاهُ وَإِنَّمَا هُوَ الْمِقْدَادُ بْنُ عَمْرٍو (أَوْ) نُسِبَ ( إِلٰى أُمِّهٖ ) كَابْنِ عُلَيَّةَ وَهُوَ إِسْمَاعِيْلُ بْنُ إِبْرَاهِيْمَ ابْنِ مِقْسَمٍ أَحَدُ الثِّقَاتِ وَعُلَيَّةُ اِسْمُ أُمِّهٖ اِشْتَهَرَ بِهَا وَكَانَ لَا يُحِبُّ أَنْ يُقَالَ لَهُ ابْنُ عُلَيَّةَ وَلِهٰذَا كَانَ يَقُوْلُ الشَّافِعِيُّ أَنَا إِسْمَاعِيْلُ الَّذِيْ يُقَالُ لَهُ ابْنُ عُلَيَّةَ

ترجمہ:......اور اس (راوی) کی معرفت ( بھی اہم امور میں سے ) ہے جو اپنے والد کے علاوہ دوسرے کی طرف منسوب ہو جیسے مقداد بن اسود جو اسود زہری کی طرف منسوب ہے کیونکہ اس نے اسے منہ بولا بیٹا بنالیا تھا حالانکہ ( حقیقت میں ) یہ مقداد بن عمرو ہے اور ( اس کی معرفت بھی جو ) اپنی ماں کی طرف منسوب ہو جیسے ابن علیہ اور یہ ابراہیم بن ابراہیم بن مقسم ہے اور علیہ اس کی ماں کا نام ہے وہ اس سے مشہور ہوگیا تھا اور یہ اس بات کو پسند نہیں کرتا تھا کہ اسے ابن علیہ کہا جائے اور اسی وجہ سے حضرت امام شافعیؒ فرمایا کرتے تھے کہ اخبرنا اسماعیل الذی یقال لہ ابن علیہ (یعنی ہمیں اس اسماعیل نے روایت بیان کی جس کو ابن علیہ کہا جاتا ہے)۔

## ۱۶)......والد کے علاوہ کسی دوسرے کی طرف منسوب رواۃ کا علم:

اس فن کے اہم امور میں سے سولہواں اہم امر اس راوی سے متعلق جاننا ضروری ہے جس کو کسی خاص وجہ سے والد کے علاوہ کسی دوسرے کی طرف منسوب کردیا گیا ہو مثلاً مقداد بن الاسود اس مقداد کو اسود زہری کی طرف منسوب کیا گیا ہے جس سے معلوم ہوتا ہے کہ اسود مقداد کا والد ہے حالانکہ مقداد کا والد اسود نہیں بلکہ اس کے والد کا نام عمرو ہے۔

اس کو اس لئے جاننا ضروری ہے کہ ایسے راوی کو جب اصل والد کی طرف منسوب کرکے

کہیں ذکر کیا جائے تو اسے مستقل راوی نہ شمار کر لیا جائے مثلاً مقداد بن اسود کی بجائے مقداد بن عمرو کہا جائے تو کوئی غلطی سے مقداد بن اسود کو الگ راوی سمجھ بیٹھے اور مقداد بن عمرو کو الگ راوی سمجھ بیٹھے۔

مقداد کا اصل والد عمرو ہے لیکن چونکہ اسود نے اسے منہ بولا بیٹا بنایا ہوا تھا لہٰذا متبنیٰ ہونے کی وجہ سے اسے اسود کی طرف منسوب کر دیا گیا۔

## ۱۷)......والدہ کی طرف منسوب رواۃ کا علم:

اس فن کے اہم امور میں سے سترہواں اہم امر اس راوی سے متعلق جاننا ضروری ہے جس کو کسی وجہ سے اس کی ماں کی طرف منسوب کیا جاتا ہو مثلاً ابن علیہ ان کا اصل نام اسماعیل بن ابراہیم بن مقسم ہے ان کا شمار ثقہ رواۃ میں ہوتا ہے مگر انہیں اپنے والد ابراہیم کی طرف منسوب نہیں کیا جاتا بلکہ انہیں علیہ کی طرف منسوب کیا جاتا ہے جو کہ بقول بعض ان کی ماں ہے یا بقول بعض ان کی نانی ہیں بہرحال یہ نہ اپنے اصل نام سے مشہور ہوئے اور نہ نسبت الی الوالد سے مشہور ہوئے بلکہ اسی ''ابن علیہ'' سے مشہور ہوئے اگرچہ اس مشہور نسبت پر یہ خوش نہیں ہوتے تھے بلکہ ناگواری کا اظہار کیا کرتے تھے اسی وجہ سے امام شافعی جب ان کی سند سے روایت بیان کرتے تو یوں فرماتے ''أخبرنا اسماعیل الذی یقال لہ ابن علیہ'' تاکہ انہیں ناگواری نہ ہو۔

ابن علیہ کہنے کی صورت میں ناگواری کے کئی اسباب ہو سکتے ہیں، البتہ دو اسباب قرین قیاس ہیں کہ یا تو اس وجہ سے ناگواری کا اظہار کرتے کہ یہ علیہ ان کی والدہ یا نانی کا نام ہے اور گھریلو خواتین کا نام بھی پردے کی چیز ہے جتنا پوشیدہ رکھا جائے اتنا بہتر ہے دوسری وجہ یہ بھی ہو سکتی ہے کہ کہیں ناواقف لوگ ان کے نسب کے بارے میں چوں چرا نہ کرنا شروع کر دیں، اس لئے ناگواری کا اظہار کرتے تھے۔

☆☆☆☆......☆☆☆☆

(أَوْ) نُسِبَ (إِلَى غَيْرِ مَا يَسْبِقُ إِلَى الْفَهْمِ) كَالْحَذَّاءِ ظَاهِرُهُ أَنَّهُ مَنْسُوبٌ إِلَى صَنَاعَتِهَا أَوْ بَيْعِهَا وَلَيْسَ كَذٰلِكَ وَإِنَّمَا كَانَ يُجَالِسُهُمْ فَنُسِبَ إِلَيْهِمْ وَكَسُلَيْمَانَ التَّيْمِيِّ لَمْ يَكُنْ مِنْ بَنِي التَّيْمِ وَلٰكِنْ نَزَلَ فِيهِمْ وَكَذَا مَنْ نُسِبَ إِلَى جَدِّهِ فَلَا يُؤْمَنُ الْتِبَاسُهُ بِمَنْ وَافَقَ اِسْمُهُ اِسْمَهُ وَاِسْمُ أَبِيهِ اِسْمَ الْجَدِّ الْمَذْكُورِ

ترجمہ:......اور (اس راوی کی معرفت بھی اہم امور میں سے ہے) جو ایسی چیز کی طرف منسوب ہو جس کی طرف ذہن سبقت نہ کرتا ہو جیسے حذاء کہ اس سے ظاہر یہی ہوتا ہے کہ یہ جوتے کی صنعت کی طرف یا اس کی تجارت کی طرف منسوب ہے لیکن بات اس طرح نہیں بلکہ یہ (راوی) ان کے پاس بیٹھتا تھا تو انہیں کی طرف منسوب ہونے لگا جیسے سلیمان تیمی کہ یہ بنی تیم میں سے نہیں تھا لیکن اس میں (مہمان بن کر) رہا (تو تیمی سے مشہور ہو گیا) اور اسی طرح وہ (راوی) جو دادا کی طرف منسوب ہو تو اس صورت میں التباس سے امن نہیں جس صورت میں راوی کا نام اس کے نام کے موافق ہو اور اس کے والد کا نام اس کے دادا کے موافق ہو۔

## ۱۸)......غیر متبادر الی الذہن چیز کی طرف منسوب رواۃ کا علم:

اس فن کے اہم امور میں سے اٹھارواں اہم امر اس راوی سے متعلق جاننا ہے جس کو کسی ایسی چیز کی طرف منسوب کیا گیا ہو جس کا اصلی مفہوم ومقصود جلدی ذہن میں نہیں آ سکتا اور منسوب الیہ سے جو مطلب جلدی ذہن میں آتا ہے وہ مطلوب ومقصود نہیں ہے اس کی کئی صورتیں ہیں:

پہلی صورت)......کوئی راوی کسی خاص صنعت وحرفت کی طرف منسوب کیا گیا ہو جیسے خالد الحذاء لفظ حذاء سے فوراً یہی ذہن میں آتا ہے کہ یا تو جوتے بناتے ہوں گے اور اس کا کاروبار کرتے ہوں حالانکہ اس کی صنعت وبیع سے ان کا کوئی تعلق نہیں تھا بلکہ یہ جوتے کی صنعت وبیع والوں کے پاس بیٹھا کرتے تھے جس کی وجہ سے انہیں حذاء کہا جانے لگا۔

دوسری صورت)...... کسی راوی کو کسی قبیلہ کی طرف منسوب کیا گیا ہو جس سے فوراً یہ ذہن میں آتا ہو کہ اس قبیلہ کا فرد ہے مثلاً سلیمان التیمی، تیمی سے یہ سمجھ میں آ رہا ہے کہ ان کا تعلق بنی تیم سے ہے حالانکہ یہ حقیقت میں بنی تیم کے نہیں تھے بلکہ ان کے ہاں رہتے تھے جس کی وجہ سے انہیں ان کی طرف منسوب کیا جانے لگا۔

تیسری صورت)......اس راوی کے بارے میں علم ہونا ضروری ہے جس کو اپنے دادا کی طرف منسوب کیا جاتا ہو کیونکہ اس کا ایسے راوی کے ساتھ التباس ہو سکتا ہے جس کا اپنا نام اس کے نام کے موافق ہو اور اس کے والد کا نام پہلے والے کے دادا کے موافق ہو تو ایسی صورت میں دونوں کو ایک بھی سمجھا جا سکتا ہے جو کہ غلط ہے یا دادا کو باپ بھی سمجھا جا سکتا ہے یہ بھی غلط ہے مثلاً

ایک راوی ہے محمد بن سائب بن بشر یہ محدثین کے ہاں ضعیف ہے اس کے دادا کا نام بشر ہے بعض دفعہ اس کو دادا کی طرف منسوب کر کے محمد بن بشر کہا جاتا ہے، اس کے مدمقابل دوسرا راوی ہے جس کا نام محمد بن بشر ہے جو کہ ثقہ ہے اس کے والد کا نام بشر ہے غور فرمائیں اس راوی کا نام پہلے والے راوی کے موافق ہے یعنی دونوں ہمنام ہیں اور دوسرے کے باپ کا نام پہلے والے کے دادا کے نام کے موافق ہے، جس کو پہلے والے راوی کے باپ اور دادا کے نام کا علم نہیں ہوگا وہ ان دونوں کی معرفت وتمیز میں پریشان ہوگا۔

چوتھی صورت )...... اس قسم میں وہ راوی بھی داخل ہے جس کو اپنے دادا یا دادی کی طرف منسوب کیا جاتا ہو خواہ دوسرے کسی راوی کے ساتھ التباس لازم آئے یا نہ آئے مثلاً ابوعبیدہ بن جراح یہ اپنے دادا کی طرف منسوب ہیں اور یعلیٰ بن منیہ یہ اپنی دادی کی طرف منسوب ہے۔(شرح القاری:۷۵۲)

☆☆☆☆......☆☆☆☆

( وَ)مَعْرِفَةُ ( مَنُ اِتَّفَقَ اِسُمُهٗ وَاِسُمُ أَبِيُهِ وَجَدِّهٖ ) كَالْحَسَنِ بُنِ الْحَسَنِ بُنِ الْحَسَنِ بُنِ عَلِيٍّ بُنِ أَبِيُ طَالِبٍ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهُ وَقَدُ يَقَعُ أَكُثَرُ مِنُ ذٰلِكَ وَهُوَ مِنُ فُرُوُعِ الْمُسَلُسَلِ وَقَدُ يَتَّفِقُ الإِسُمُ وَإِسُمُ الْأَبِ مَعَ اِسُمِ الْجَدِّ وَإِسُمِ أَبِيُهِ فَصَاعِدًا كَأَبِيُ الْيَمَنِ الْكِنُدِيِّ هُوَ زَيُدُ بُنُ الْحَسَنِ بُنِ زَيُدِ بُنِ الْحَسَنِ بُنِ زَيُدِ بُنِ الْحَسَنِ

ترجمہ:......اور (اس راوی کی معرفت بھی اہم امور میں سے ہے) جس کا نام اس کے والد اور اس کے دادا کے ہمنام ہو جیسے حسن بن حسن بن حسین بن علی ابی طالب اور یہ صورت اس سے بھی زیادہ واقع ہوئی ہے اور یہ قسم مسلسل کی فروع میں سے ہے اور بعض اوقات راوی کا نام اور اس کے والد کا نام موافق ہوتا ہے دادا کے نام کے ساتھ اور دادا کے والد کے نام کیساتھ اور اس سے آگے تک جیسے ابوالیمن کندی کہ وہ زید بن حسن بن زید بن حسن بن زید بن حسن ہے۔

## ۱۹)......راوی، باپ اور دادا کے ہمنام رواۃ کا علم:

اس فن کے اہم امور میں سے انیسواں اہم امر یہ ہے کہ ایسے راوی کا علم ہونا ضروری ہے جس کا نام، اس کے باپ کا نام اور اس کے دادا کا نام کئی پستوں تک ایک جیسا ہو مثلاً حسن بن

حسن بن حسن بن علی ابن ابی طالب ۔اس مثال میں تو تین تک مطابقت وموافقت ہے اس سے بھی زیادہ موافقت ومطابقت کی امثال موجود ہیں جس کی زیادہ سے زیادہ تعداد چودہ تک گنی گئی ہے اس کا تذکرہ پہلے آچکا ہے ۔اس کو اسنادِ مسلسل کہتے ہیں ۔

## ۲۰)......راوی اور دادے، باپ اور پڑدادے کے ہمنام ہونے کا علم :

اس فن کے اہم امور میں سے بیسواں اہم امر یہ ہے کہ ایسے راوی کا علم ہونا ضروری ہے جس کا اپنا نام اور باپ کا نام جوڑے کی صورت میں آگے تک یکسانیت وموافقت کے ساتھ جائے ،مثلا ایک راوی ہے ابوالیمن کندی اس کا نام زید ہے، اس کے باپ کا نام حسن ہے تو مکمل ''زید بن الحسن'' ہوگیا یہ ایک جوڑا بن گیا بالکل اسی طرح اسی جوڑے کی صورت میں آگے تک گیا ہے زید بن الحسن بن زید بن الحسن بن زید بن الحسن ......وغیرہ

☆☆☆☆......☆☆☆☆

( أَوْ ) اِتَّفَقَ اِسْمُ الرَّاوِیْ وَ (اِسْمُ شَیْخِہٖ وَشَیْخِ شَیْخِہٖ فَصَاعِدًا ) کَعِمْرَانَ عَنْ عِمْرَانَ عَنْ عِمْرَانَ اَلْاَوَّلُ یُعْرَفُ بِالْقَصِیْرِ وَالثَّانِیْ أَبُوْرَجَاءَ الْعَطَّارِیُّ وَالثَّالِثُ اِبْنُ حُصَیْنٍ الصَّحَابِیُّ رَضِیَ اللّٰہُ تَعَالٰی عَنْہُ وَکَسُلَیْمَانَ عَنْ سُلَیْمَانَ عَنْ سُلَیْمَانَ اَلْاَوَّلُ اِبْنُ أَحْمَدَ بْنُ أَیُّوْبَ الطَّبْرَانِیُّ وَالثَّانِیْ اِبْنُ أَحْمَدَ الْوَاسِطِیُّ وَالثَّالِثُ اِبْنُ عَبْدِالرَّحْمٰنِ الدِّمَشْقِیُّ الْمَعْرُوْفُ بِابْنِ بِنْتِ شُرَحْبِیْلٍ وَقَدْ یَقَعُ ذٰلِکَ لِلرَّاوِیْ وَشَیْخِہٖ مَعًا کَأَبِی الْعَلَاءِ الْھَمْدَانِیِّ الْعَطَّارِ مَشْھُوْرٍ بِالرِّوَایَۃِ عَنْ أَبِیْ عَلِیٍّ الْأَصْبَھَانِیِّ الْحَدَّادِ وَکُلٌّ مِنْھُمَا اِسْمُہٗ اَلْحَسَنُ بْنُ أَحْمَدَ بْنِ الْحَسَنِ بْنِ أَحْمَدَ بْنِ الْحَسَنِ بْنِ أَحْمَدَ فَاتَّفَقَا فِیْ ذٰلِکَ وَافْتَرَقَا فِی الْکُنْیَۃِ وَالنِّسْبَۃِ إِلَی الْبَلَدِ وَالصِّنَاعَۃِ وَصَنَّفَ فِیْہِ أَبُوْ مُوْسٰی الْمَدِیْنِیُّ جُزْءً حَافِلاً

ترجمہ:......اور(اس کی معرفت بھی اہم امور میں سے ہے کہ ) راوی کا نام اس کے شیخ کا نام اور اس کے شیخ کے شیخ کا نام ایک جیسا ہو جیسے عمران عن عمران عن عمران کہ ان میں سے پہلا قصیر ( کے لقب ) سے معروف ہے دوسرا ابورجاء عطاری سے مشہور ہے جبکہ تیسرا ابن حصین صحابی سے مشہور ہے اور (اس کی دوسری مثال ) جیسے سلیمان عن سلیمان عن سلیمان کہ پہلا ابن احمد ایوب طبرانی ہے دوسرا ابن احمد واسطی ہے

جبکہ تیسرا ابن عبدالرحمن دمشقی ہے جو ابن بنت شرحبیل سے معروف ہے اور بعض اوقات یہ چیز راوی اور شیخ دونوں میں ایک ساتھ ہوتی ہے مثلا ابو العلاء ہمذانی عطار ہے جو ابوعلی اصبہانی حداد سے روایت کرنے میں مشہور ہے ان دونوں میں سے ہر ایک کا نام حسن بن احمد بن حسن بن احمد بن حسن بن احمد ہے اس میں یہ دونوں متفق ہیں لیکن کنیت اور صنعت وشہر کی طرف نسبت میں جدا ہیں اس قسم میں ابو موسی مدینی نے ایک حاوی رسالہ لکھا۔

## ۲۱)...... راوی اور اس کے شیوخ کے ہمنام ہونے کا علم:

اس فن کے اہم امور میں سے اکیسواں اہم امر یہ ہے کہ اس راوی کے بارے میں جاننا ضروری ہے جس کا نام کئی مراحل وطبقات تک اساتذہ کے ہمنام ہو یعنی شاگرد اور اساتذہ کا ایک جیسا نام ہو مثلا ایک سند اس طرح ہے ''عمران عن عمران عن عمران'' ان تینوں میں سے پہلے عمران کو قصیر کے لقب کے ساتھ ملقب کیا جاتا ہے اور وہ اسی سے مشہور ہے، دوسرا عمران وہ ہے جس کی کنیت ابورجاء عطاری ہے، تیسرا عمران صحابی رسول ہے یعنی عمران بن حصین۔

اس کی دوسری مثال ''سلیمان عن سلیمان عن سلیمان'' ہے ان تینوں میں سے پہلا سلیمان بن احمد بن ایوب طبرانی ہے، دوسرا سلیمان بن احمد واسطی ہے جبکہ تیسرا سلیمان بن عبدالرحمن دمشقی ہے جو کہ ابن بنت شرحبیل کے نام سے معروف ومشہور ہے۔

بعض اوقات استاد اور شاگرد کا نام کئی پشتوں تک یکساں ہوتا ہے مثلا ایک راوی ہے ابو العلاء ہمذانی العطاری، اس کا شیخ ہے ابوعلی اصبہانی حداد، ابو العلاء ہمذانی عطار اس استاد سے روایت کرنے میں کافی مشہور ہے ان دونوں (استاد اور شاگرد) کا نام کئی پشتوں تک ایک جیسا ہے غور فرمائیے:

ابو العلاء ہمذانی العطار ...... حسن بن احمد بن حسن بن احمد بن حسن بن احمد

ابوعلی اصبہانی حداد ...... حسن بن احمد بن حسن بن احمد بن حسن بن احمد

پانچ پشتوں تک دونوں کا نسب نام کے لحاظ سے ایک جیسا ہے البتہ کنیت، پیشہ اور علاقہ کے لحاظ سے دونوں میں فرق ہے وہ اس طرح کہ:......

...... پہلے کی کنیت ابو العلاء ہے جبکہ دوسرے (یعنی شیخ) کی کنیت ابوعلی ہے۔

...... پہلے کو پیشہ کی وجہ سے عطار کہتے ہیں جبکہ دوسرے کو حداد کہتے ہیں۔

...... پہلا علاقہ ہمذان کی طرف منسوب ہے جبکہ دوسرا اصبہان کی طرف منسوب ہے۔

گویا نام ونسب میں کئی پشتوں تک استاد اور شاگرد متفق ومتحد ہیں البتہ کنیت، شہر اور پیشہ کے لحاظ سے مختلف وممتاز ہیں۔اس موضوع پر ابوموسی المدینی نے مکمل ایک رسالہ بھی تحریر فرمایا ہے۔

☆☆☆☆......☆☆☆☆

(وَ) مَعْرِفَةُ (مَنِ اتَّفَقَ اِسْمُ شَيْخِهٖ وَالرَّاوِیْ عَنْهُ) وَهُوَ نَوْعٌ لَطِيْفٌ لَمْ يَتَعَرَّضْ لَهُ ابْنُ الصَّلَاحِ وَفَائِدَتُهٗ رَفْعُ اللُّبْسِ عَنْ مَنْ يُظَنُّ أَنَّ فِيْهِ تَكْرَارًا أَوِ انْقِلَابًا فَمِنْ أَمْثِلَتِهٖ الْبُخَارِیُّ عَنْ مُسْلِمٍ وَرَوٰى عَنْهُ مُسْلِمٌ فَشَيْخُهٗ مُسْلِمُ بْنُ إِبْرَاهِيْمَ الْفَرَادِيْسِیُّ الْبَصَرِیُّ وَالرَّاوِیْ عَنْهُ مُسْلِمُ بْنُ الْحَجَّاجِ الْقُشَيْرِیُّ صَاحِبُ الصَّحِيْحِ وَكَذَا وَقَعَ ذٰلِكَ لِعَبْدِ بْنِ حُمَيْدٍ أَيْضًا رَوٰى عَنْ مُسْلِمِ بْنِ إِبْرَاهِيْمَ وَرَوٰى عَنْهُ مُسْلِمُ بْنُ الْحَجَّاجِ فِیْ صَحِيْحِهٖ حَدِيْثًا بِهٰذِهِ التَّرْجَمَةِ بِعَيْنِهَا وَمِنْهَا يَحْيٰى بْنُ أَبِیْ كَثِيْرٍ رَوٰى عَنْ هِشَامٍ وَرَوٰى عَنْهُ هِشَامٌ فَشَيْخُهٗ هِشَامُ ابْنُ عُرْوَةَ وَهُ[illegible] مِنْ أَقْرَانِهٖ وَالرَّاوِیْ عَنْهُ هِشَامُ بْنُ أَبِیْ عَبْدِاللّٰهِ الدَّسْتَوَائِیُّ وَمِنْهَا ابْنُ جُرَيْجٍ رَوٰى عَنْ هِشَامٍ وَرَوٰى عَنْهُ هِشَامٌ فَالْأَعْلٰى ابْنُ [illegible]وَةَ وَالْأَدْنٰى ابْنُ يُوْسُفَ الصَّنْعَانِیُّ وَمِنْهَا الْحَكَمُ بْنُ عُتَيْبَةَ رَوٰى عَنِ ابْنِ أَبِیْ لَيْلٰى وَعَنْهُ ابْنُ أَبِیْ لَيْلٰى فَالْأَعْلٰى عَبْدُالرَّحْمٰنِ وَالْأَدْنٰى مُحَمَّدُ بْنِ عَبْدِالرَّحْمٰنِ الْمَذْكُوْرِ وَأَمْثِلَتُهٗ كَثِيْرَةٌ۔

ترجمہ:......اور اس راوی کی معرفت بھی اہم امور میں سے ہے۔جس راوی کے شیخ اور اس کے شاگرد کا نام یکساں ہو اور یہ ایسی لطیف قسم ہے جس کو ابن صلاح نے ذکر نہیں کیا اور اس کا فائدہ التباس کو دور کرنا ہے اس سے جس کو گمان ہوتا ہے کہ تکرار ہو گیا ہے یا الٹ ہو گیا ہے اس کی مثالوں میں ایک یہ ہے کہ ''بخاری رو[illegible] عن مسلم وروی عنہ مسلم'' بخاری کے شیخ مسلم بن ابراہیم فرادیسی بصری ہیں جبکہ بخاری کے شاگرد مسلم بن حجاج قشیری صحیح مسلم والے ہیں اسی طرح یہ صورت عبد بن حمید کے لئے واقع ہوئی ہے کہ وہ مسلم بن ابراہیم سے روایت کرتے ہیں اور اس سے مسلم بن حجاج نے اپنی صحیح میں بعینہ اسی عنوان کے ساتھ ایک حدیث روایت کی ہے انہیں میں سے یحی بن ابوکثیر ہیں، اس نے ہشام سے روایت کی ہے اور اس سے ہشام

نے روایت کی ہے لیکن اس کے شیخ ہشام بن عروہ ہیں اور وہ اس کے ہمعصر بھی ہیں اور اس کا شاگرد ہشام بن ابو عبداللہ دستوائی ہے اور انہیں میں سے ابن جریج ہیں کہ اس نے ہشام سے روایت کی ہے اور اس سے ہشام نے روایت کی لیکن اعلی ابن عروہ ہے جبکہ ادنی ابن یوسف صنعانی ہے اور انہیں میں سے حکم بن عتیبہ ہیں کہ اس نے ابن ابی لیلیٰ سے روایت کی اور اس سے ابن ابی لیلیٰ نے روایت کی لیکن اعلی عبدالرحمٰن ہیں جبکہ ادنی محمد بن عبدالرحمٰن ہیں اور اس کی مثالیں بہت زیادہ ہیں۔

## ۲۲)......راوی کے ہمانام استاد وشاگرد کا علم:

اس فن کے اہم امور میں سے بائیسواں اہم امر یہ ہے کہ بعض اوقات کسی راوی کا استاد اس کے شاگرد کے ہمنام ہوتا ہے یعنی راوی کے شاگرد کا جو نام ہے وہی اس کے استاد کا بھی نام ہوتا ہے۔اس کا جاننا اس لئے ضروری ہے کہ کہیں التباس نہ ہو جائے یا استاد وشاگرد کے نام کو دیکھ کر وہم نہ پیدا ہو جائے۔

یہ موضوع فن اصول حدیث کا بہت اہم اور نازک موضوع ہے،علامہ ابن صلاح نے اس کو اپنے مقدمہ میں چھیڑا ہی نہیں ہے۔اس کی کئی مثالیں ہیں۔

پہلی مثال:......امام بخاری کے استاد کا نام بھی مسلم ہے اور ان کے شاگرد کا نام بھی مسلم ہے ، بخاری کا استاد وشیخ مسلم بن ابراہیم فرادیسی بصری ہے جبکہ ان کا شاگرد مسلم بن حجاج قشیری ہے جن کی مشہور کتاب ''صحیح مسلم'' ہے۔جس بندے کو اس کی تفصیل کا علم نہیں ہوگا وہ دونوں مسلم کو ایک ہی سمجھ لے گا اور کہے گا کہ بخاری نے اپنے شاگرد مسلم کے واسطہ سے روایت بیان کی ہے حالانکہ یہ حقیقت کے خلاف ہے۔

## نسبت فرادیسی کی تحقیق:

اس مثال میں امام بخاری کے استاد محمد بن ابراہیم کی نسبت فِرادیسی مذکور ہے۔ف کے کسرہ کے ساتھ کسی کتاب میں نہیں ملا،البتہ ف کے فتحہ کے ساتھ فَرادیسی امام سمعانی کی کتاب ''الانساب'' میں ملا ہے یہ دمشق کے ایک علاقہ کا نام ہے،امام سمعانی نے ان تمام افراد ورجال کو جمع کیا ہے جنہیں فرادیس کی طرف منسوب کیا جاتا ہے لیکن ان رجال میں امام بخاری کے شیخ مسلم بن ابراہیم کا ذکر نہیں ہے مزید برآں یہ کہ فرادیس شام میں ہے اور حافظ ابن حجرؒ نے

فرادیسی کہنے کے بعد بصری بھی کہا ہے اور بصرہ عراق میں ہے شام میں نہیں، لہذا اس سے مزید تائید ہوتی ہے کہ ''فرادیسی'' لکھنے میں کچھ سہو ہوا ہے۔

صحیح بات یہ ہے کہ یہاں فرادیسی کے بجائے فراہیدی ہے کئی کتب رجال میں مسلم بن ابراہیم کے ساتھ فراہیدی کی نسبت مذکور ہے بصرہ کے باشندوں میں سے بعض کو فراہیدی بھی کہا جاتا ہے اس لحاظ سے حافظ ابن حجر کا البصری کہنا بھی درست ہے اور اس کا مؤید ہے۔ چنانچہ امام سمعانی تحریر فرماتے ہیں:

فراهيد بطن الإزد سكان البصرة والمشهور بهذه النسبة ابو عمرو مسلم بن ابراهيم الفراهيدى الأزدى القصاب من أهل البصرة من الثقات المتقنين، روى عنه ابو عبدالله محمد بن اسماعيل البخارى، مات سنة ۲۲۲ھـ۔ (الأنساب للسمعانی: ۳۵۷/٤)

دوسری مثال: ...... یہی صورت حال عبد بن حمید کے ساتھ بھی ہے کہ مسلم سے روایت کرتے ہیں اور مسلم ان سے بھی روایت کرتے ہیں تو امام بخاری کی طرح ان کا شیخ مسلم بن ابراہیم فراہیدی ہے جبکہ شاگرد مسلم بن حجاج قشیری صاحب صحیح مسلم ہے۔

تیسری مثال: ...... یحی بن ابو کثیر ایک راوی اور محدث ہے یہ ہشام نامی ایک شیخ سے روایت بیان کرتے ہیں اور اسی طرح ہشام نامی ایک شاگرد ان سے روایت بیان کرتا ہے گویا استاد وشاگرد دونوں ہشام ہیں البتہ یحی بن ابو کثیر کے شیخ واستاد کا نام ہشام بن عروہ ہے جو کہ یحی بن ابو کثیر کا ہمعصر بھی ہے جبکہ ان کا شاگرد ہشام بن ابوعبداللہ دستوائی ہے۔

چوتھی مثال: ...... ابن جریج ایک راوی اور محدث ہے ہشام نامی ایک شیخ سے روایت بیان کرتے ہیں اور اسی طرح ہشام نامی ایک شاگران سے روایت کرتا ہے گویا استاد وشاگرد ہمنام ''ہشام'' ہیں البتہ ابن جریج کے شیخ کا نام ہشام بن عروہ ہے جبکہ ان کے شاگرد کا نام ہشام بن ابو یوسف صنعانی ہے۔

پانچویں مثال: ...... حکم بن عتیبہ ایک راوی اور محدث ہیں یہ ابن ابی لیلیٰ نامی شیخ سے روایت کرتے ہیں اور اسی طرح ابن ابی لیلیٰ نامی ایک شاگرد ان سے روایت کرتا ہے گویا استاد وشاگرد دونوں ہمنام ہیں البتہ شیخ کا نام عبدالرحمٰن ابن ابی لیلیٰ ہے جبکہ شاگرد کا نام محمد بن عبدالرحمٰن بن ابی لیلیٰ ہے۔ اس قسم کی مثالیں اسنادِ حدیث میں بہت زیادہ موجود ہیں۔

(وَ) مِنَ الْمُهِمِّ فِيْ هٰذَا الْفَنِّ (مَعْرِفَةُ الْأَسْمَاءِ الْمُجَرَّدَةِ) وَقَدْ جَمَعَهَا جَمَاعَةٌ مِنَ الْأَئِمَّةِ فَمِنْهُمْ مَنْ جَمَعَهَا بِغَيْرِ قَيْدٍ كَابْنِ سَعْدٍ فِي الطَّبَقَاتِ وَابْنِ أَبِيْ خَيْثَمَةَ وَالْبُخَارِيِّ فِيْ تَارِيْخِهِمَا وَابْنِ أَبِيْ حَاتِمٍ فِي الْجَرْحِ وَالتَّعْدِيْلِ وَمِنْهُمْ مَنْ أَفْرَدَ الثِّقَاتِ كَالْعَجَلِيِّ وَابْنِ حِبَّانَ وَابْنِ شَاهِيْنٍ وَمِنْهُمْ مَنْ أَفْرَدَ الْمَجْرُوْحِيْنَ كَابْنِ عَدِيٍّ وَابْنِ حِبَّانَ أَيْضًا وَمِنْهُمْ مَنْ تَقَيَّدَ بِكِتَابٍ مَخْصُوْصٍ كَرِجَالِ الْبُخَارِيِّ لِأَبِيْ نَصْرٍ الْكَلَابَادِيْ وَرِجَالِ مُسْلِمٍ لِأَبِيْ بَكْرِ بْنِ مَنْجُوَيْهِ وَرِجَالُهُمَا مَعًا لِأَبِي الْفَضْلِ بْنِ طَاهِرٍ وَرِجَالِ أَبِيْ دَاوُدَ لِأَبِيْ عَلِيِّ الْجَيَانِيْ وَكَذَا رِجَالِ التِّرْمِذِيِّ وَرِجَالِ النَّسَائِيْ لِجَمَاعَةٍ مِنَ الْمَغَارِبَةِ وَرِجَالِ السِّتَّةِ الصَّحِيْحَيْنِ وَأَبِيْ دَاوُدَ وَالتِّرْمِذِيِّ وَالنَّسَائِيْ وَابْنِ مَاجَةَ لِعَبْدِ الْغَنِيِّ الْمَقْدَسِيْ فِيْ كِتَابِ الْكَمَالِ ثُمَّ هَذَّبَهُ الْمِزِّيُّ فِيْ تَهْذِيْبِ الْكَمَالِ وَقَدْ لَخَّصْتُهُ وَزِدْتُ عَلَيْهِ أَشْيَاءَ كَثِيْرَةً وَسَمَّيْتُهُ تَهْذِيْبَ التَّهْذِيْبِ وَجَاءَ مَعَ مَا اشْتَمَلَ عَلَيْهِ مِنَ الزِّيَادَةِ قَدْرَ ثُلُثِ الْأَصْلِ ۔

ترجمہ: ......اور مجرد اسماء کی معرفت بھی اس فن کے اہم امور میں سے ہے اور ائمہ کی ایک جماعت نے انہیں جمع کیا ہے ان میں سے بعضوں نے بغیر کسی قید کے جمع کیا ہے جیسے ابن سعد نے طبقات میں اور ابن ابوخیثمہ اور بخاری نے اپنی اپنی تاریخوں میں اور ابن ابی حاتم نے اپنی کتاب الجرح والتعدیل میں اور ان میں سے بعضوں نے صرف ثقات کو جمع ہے جیسے ابن عدی اور ابن حبان اور ابن شاہین ۔ اور ان میں سے بعضوں نے مجروحین کو علیحدہ جمع کیا جیسے ابونصر کلاباذی کی کتاب رجال البخاری اور ابوبکر منجو یہ کی کتاب رجال مسلم اور ابوالفضل بن طاہر کی کتاب رجال البخاری ومسلم اور ابوعلی جیانی کی کتاب رجال ابی داؤد اور اسی طرح مغربی علماء کی کتب رجال الترمذی اور رجال النسائی اور عبدالغنی مقدسی نے چھ کتابوں ( بخاری، مسلم، ابوداود، ترمذی، نسائی ابن ماجہ وغیرہ ) کے رجال کو اپنی کتاب ''الکمال' میں ( جمع کیا ) پھر مزی نے اسے ''تہذیب الکمال'' میں مہذب کیا اور میں نے اس کی تلخیص کی اور اس پر کئی چیزوں کا اضافہ کیا اور میں نے اس کا نام ''تہذیب التہذیب'' رکھا اور یہ کتاب اصل سے ایک ثلث زیادتی کیساتھ ( منظر پر ) آئی ہے۔

## ۲۳)......لقب وکنیت سے خالی اسماء رواۃ کا علم:

اس فن کے اہم امور میں سے تیسواں اہم امر یہ ہے کہ ایسے رواۃ کے اسماء کا علم ہونا ضروری ہے جن کے ساتھ کسی قسم کا کوئی لقب یا کنیت ذکر نہیں کی جاتی محض نام ہی ذکر کیا جاتا ہے، چند ائمہ حدیث نے ایسے تمام رواۃ کے اسماء کو بلا کسی قید کے جمع کیا ہے، خواہ وہ رواۃ ثقہ ہیں یا نہیں خواہ قابل اعتماد ہیں یا نہیں، اس طرح کی کسی قید کے بغیر تمام مجرد اسماء کو جمع کردیا ہے چنانچہ علامہ ابن سعد نے طبقات ابن سعد میں، ابن ابی خیثمہ نے اپنی تاریخ میں، امام بخاری نے اپنی تاریخ میں اور ابن ابی حاتم نے اپنی کتاب جرح وتعدیل میں ان سب کو جمع کیا ہے۔

بعض علماء نے اسماء مجردہ رکھنے والے رواۃ میں سے صرف ثقہ رواۃ کو جمع کیا ہے کیونکہ ثقہ رواۃ ہی مطلوب ومقصود ہوتے ہیں ایسے علماء میں عجلی، علامہ ابن حبان، اور ابن شاہین سرفہرست ہیں۔

بعض علماء نے اسماء مجردہ رکھنے والے رواۃ میں سے صرف ان رواۃ کو علیحدہ جمع کیا ہے جو ان میں سے مجروح ہیں جن پر کسی طرح سے جرح کی گئی ہے کیونکہ ایسے رواۃ بہت کم ہیں اور ان کو ہر محدث کے لئے جاننا نہایت ضروری ہے ایسے علماء میں علامہ ابن عدی اور علامہ ابن حبان سرفہرست ہیں۔

بعض علماء نے بعض مخصوص کتب کے اسماء مجردہ رکھنے والے رواۃ کو جمع کیا ہے چنانچہ ابونصر کلاباذی نے صحیح بخاری کے رجال مجردہ کو جمع کیا ہے اور ابوبکر بن منجویہ نے صحیح مسلم کے رجال مجردہ کو جمع ہے جبکہ ابوالفضل بن طاہر نے دونوں (یعنی صحیح بخاری وصحیح مسلم) کے رجال مجردہ کو جمع کیا ہے۔

اسی طرح سنن ابوداؤد کے رجال مجردہ کو ابوعلی جیانی نے جمع کیا ہے اور جامع ترمذی اور سنن نسائی کے رجال مجردہ کو اہل مغرب کی ایک جماعت نے جمع کیا ہے۔

آخر میں عبدالغنی مقدسی نے اپنی کتاب ''الکمال فی معرفۃ اسماء الرجال'' میں صحائے ستہ کے تمام رجال مجردہ کو جمع کردیا، پھر علامہ مزی شامی نے حشو وزوائد کو حذف کرکے الکمال کی تہذیب کی اور اس کا نام ''تہذیب الکمال'' رکھا۔

حافظ بن حجر فرماتے ہیں کہ پھر میں نے علامہ مزی کی تہذیب الکمال کی تلخیص کی اور تلخیص کے ساتھ ساتھ کئی سارے فوائد کا اضافہ بھی کیا، میں نے اس تلخیص کا نام ''تہذیب التہذیب''

